أَمَّنْ يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ (النمل ٦٢)

بھلا کون بے قرار کی التجا قبول کرتا ہے جب وہ اس سے دعا کرتا ہے اور (کون) اس کی تکلیف دور کرتا ہے۔

اضافہ شدہ ایڈیشن

# وظائف الصالحین

گھریلو پریشانیوں، الجھنوں اور بیماریوں کیلئے

مجربات کا نادر ذخیرہ


مؤلف

(مولانا) حافظ اقبال قریشی

روحانی معالج


پسند فرمودہ

مولانا ابو القاسم نعمانی مدظلہ
مہتمم دار العلوم دیوبند انڈیا

مولانا محمد سلمان الحسنی مدظلہ
داماد شیخ الحدیث مولانا ذکریا نور اللہ مرقدہ
ناظم جامعہ مظاہر العلوم سہارنپور انڈیا

الشیخ عبد الرحمن الشیبی مدظلہ
کلید بردار کعبۃ اللہ

مولانا محمد مکی حجازی مدظلہ
شیخ حرم بیت اللہ


مکتبہ شہیدِ اسلام

متصل مرکزی جامع مسجد (لال مسجد) اسلام آباد

0321-5180613

Email: saaleheen@gmail.com

# فہرست عنوانات



# دارالعلوم حنفیہ عثمانیہ (رجسٹرڈ)



محلہ ورکشاپی راولپنڈی شہر، فون: 5559269

**DAR-UL-ULOOM HANFIA USMANIA (Regd)**

تاریخ ________

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم ۰

حمد و ثنا اس ذات کی جس نے کارخانہ عالم کو وجود بخشا اور مخلوق کی ہدایت کیلئے کتاب کو نازل فرمایا اور بے شمار درود سلام اس آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر جنہوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کر دیا اور اسکو دنیا میں پھیلا دیا۔

یہ کتاب ’’وظائف الصالحین‘‘ مولانا حافظ محمد اقبال قریشی صاحب کی قابل قدر محنت ہے کہ امور سلوک کو قرآن و سنت کی روشنی میں خوب سے خوب تر واضح کیا ہے اسماء الحسنیٰ کے فضائل اور رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی مسنون دعائیں وظائف و عملیات پر بھی خوب محنت کی احقر کی دعا ہے کہ امت مسلمہ عام مخلوق خدا نفع حاصل کرے علاج و معالجہ اس میں ہے ہم اکابر کے طرز عمل کو اپنائے رکھیں اللہ تعالیٰ اس کتاب کو شرف قبولیت سے سرفراز فرمائے مصنف کے علم و عمل میں برکتیں نصیب فرمائے آمین بجاہ النبی الامی الکریم

دعاگو۔ قاری محمد اشفاق مدنی معلم فیصل مسجد اسلام آباد

**Muhammad Aamir Siddeq**
Naieb Khateeb
Central Mosque Islamabad
Government of Pakistan
Mob: 0307-5222439



**محمد عامر صدیق**
نائب خطیب
مرکزی جامع مسجد اسلام آباد

ملک کے مشہور و معروف روحانی شخصیت مولانا حافظ اقبال قریشی صاحب نے وظائف السالکین کتاب تحریر کی ہے
میں نے وظائف السالکین کے مسودہ مجموعہ کو مختلف مقامات سے سرسری طور پر دیکھا
ماشاء اللہ خوب محنت سے مستند اوراد و وظائف جمع کیے گئے ہیں اس میں کوئی شبہ نہیں
کہ قرآن کریم اور احادیث مبارکہ کے وظائف کو یقین کے ساتھ پڑھا جائے تو پھر اس کی تاثیر اللہ
کے فضل و کرم سے ظاہر ہو کر رہتی ہیں اس طرح قرآن کریم و احادیث مبارکہ میں جو ادعیہ ماثورہ منقول
ہیں ان کے اندر اللہ تعالیٰ نے خوب تاثیر رکھی ہے اور امت کی تاریخ اس کے پر اثر ہونے کی گواہ ہے
بعض وظائف مولانا کی ہدایت سے پریشان حال اور مسائل کا شکار مختلف لوگوں کو میں نے بھی بتائے
جس سے لوگوں کو انتہائی نفع ہوا۔ اس لحاظ سے مولانا کو میرے استاد ہونے کا درجہ حاصل ہے۔
اللہ تعالیٰ ان کی اس محنت کو اپنے دربار عالی میں قبول فرمائے اور امت
کیلئے اس کو ذریعہ ہدایت و نافع بنا دے۔ آمین

عامر صدیق

۱۵ جمادی الثانی ۱۴۳۰ھ

# مقدمہ

ہر علم وفن کیلئے استاد کی ضرورت ہے دنیا میں جس قدر علوم وفنون پائے جاتے ہیں ان کے سیکھنے کیلئے ہم استاد کے محتاج ہیں علم وفن کی ہزاروں کتابیں ہیں اور علم تصوف اور روحانیت پر جو کتابیں مرتب ہوئی ہیں ان کا بھی بڑا ذخیرہ ہمارے یہاں موجود ہے خصوصاً حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی وحضرت امام غزالی وحضرت شاہ ولی اللہ دہلوی اور حضرت مولانا اشرف علی تھانوی جیسے عظیم المرتبت بزرگوں نے اس موضوع پر کتابیں لکھ کر درحقیقت امت مسلمہ کی رشد وہدایت اور فلاح کا کافی معتبر مواد جمع کر دیا ہے مگر اصلاح نفس کیلئے پیر ومرشد کی ضرورت کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا بہرحال کتابوں کے مطالعہ سے عام طور پر کوئی عالم نہیں بن جاتا عالم فاضل بننے کیلئے ہمیں لازماً کسی درسگاہ میں پہنچ کر استاد کے سامنے گھٹنے ٹیکنے پڑتے ہیں۔ عملیات کے سلسلے میں بھی ہمارے نیک باعمل اسلاف نے عظیم الشان خدمات انجام دی ہیں اور اس موضوع پر بھی کافی ذخیرہ موجود ہے مگر ان سے استفادہ کیلئے بھی اچھے استاد کی رہنمائی کی ضرورت ہے۔ بطور خود کوئی وظیفہ پڑھنا اور بغیر اجازت چلہ کشی کرنا ویسے بھی خطرہ سے خالی نہیں ہے قدیم زمانہ سے ہمارے بزرگوں کا یہ طریقہ رہا ہے جب طالب علم نے کسی فن کی کتابیں اول تا آخر پڑھ لیں اور دوسروں کو تعلیم دینے کا جذبہ رکھتا ہے تو اسے اپنے شیخ سے باقاعدہ اجازت حاصل کرنی پڑتی ہے اسی طرح کسی سے روحانی سلسلہ میں بیعت ہونے کے بعد آگے دوسرے لوگوں کی رہنمائی کیلئے مرشد سے اجازت لینی پڑتی ہے اگر مرشد اسے اجازت دے دے تو وہ مجاز اور خلیفہ کہلاتا ہے۔

عملیات کا فن جس کا خانقاہی زندگی سے ایک خاص ربط تھا استاد اور مرشد کی اجازت کے بغیر کوئی ایک قدم بھی نہیں اٹھاتا تھا لیکن افسوس اب نئی نسل کے عاملین کو ان تکلفات کی ضرورت نہیں رہی آج ہر شخص بے لگام ہے اسے کسی استاد کی ضرورت نہیں وہ خود اپنا استاد ہے جس کا دل چاہتا ہے خود ساختہ عامل بن بیٹھتا ہے نہ اسے کسی استاد کے پاس جا کر سیکھنے کی حاجت رہی

اور نہ محنت مشقت برداشت کرنے کی اور نہ چلہ کشی کی اور نہ ان ضرورتوں کو محسوس کرتا ہے اور اس سے بڑا ظلم یہ ہے کہ ایسا شخص جو عامل بھی نہیں ہے بلکہ خود کتابوں کا مطالعہ کر کے تعویذ لکھ کر لوگوں کو دینا شروع کر دیتا ہے اور عامل کہلانا شروع کر دیتا ہے عملیات کی اصل بنیاد قرآن حکیم کی سورتیں اور آیات اور حضور ﷺ کی زبان سے نکلے ہوئے کلمات ہیں جو دعاؤں اور نقوش کی شکل میں احادیث کی کتابوں میں موجود ہیں۔

عملیات کے میدان میں قدم رکھنے والے کیلئے جن علوم کی ضرورت ہے ان میں سب سے اہم علوم عربیہ سے واقف ہونا ہے کیوں کہ عملیات کا ایک بڑا ذخیرہ عربی میں ہے اس کے علاوہ عامل کو علم نجوم اور ستاروں کی حرکات کا بھی علم ہونا ضروری ہے اس کے علاوہ اہم چیز جو عامل کے عمل میں تاثیر پیدا کرتی ہے وہ تقویٰ اور اتباع سنت ہے۔

**ابوعبداللہ حافظ اقبال قریشی**

۱۴ ربیع الاول ۱۴۳۰ھ

# پیش لفظ

انسان کو اللہ تعالیٰ نے بنیادی طور پر ضعیف پیدا کیا ہے یہ بہت جلد اللہ تعالیٰ کا نافرمان بھی بن جاتا ہے اگر انسان کو اللہ اور رسول ﷺ کی تعلیمات سے آگاہی نہ ہو تو وہ بہت جلد صراط مستقیم سے بھٹک سکتا ہے۔ میں نے بھی سکول کی تعلیم کے بعد دعوت تبلیغ میں وقت لگایا اور پھر حافظ اور عالم بننے کی خواہش پیدا ہوئی اور پھر حفظ قرآن کی سعادت حاصل کی پھر عالم کا کورس استاذ العلماء مولانا زین العابدین مدظلہ سے مکمل کیا اور روحانی علم کی جستجو میں سفر شروع کیے اللہ تعالیٰ کے فضل اور والدین کی دعاؤں سے بہت قلیل عرصہ میں مجھے مرشد کامل بھی مل گئے۔ اور مفتی عزیز الرحمن صاحب سے نسبت قائم کی اور انہوں نے ۵ چلے کروائے اور پھر سورہ مزمل کے چلہ کے ساتھ یا مؤکل اجازت عطا فرمائی۔ کتاب پر مؤکل کی حاضری کا علم انہی سے سیکھا اسکے علاوہ بچے کے انگوٹھے میں مؤکل کی حاضری و کپڑے پر عمل کرنا اور تسبیح پر عمل بھی میں نے مختلف عاملوں سے سیکھا حال میں جاگام کی پہاڑیوں پر مصروف عبادت

۱۳۲ سالہ ولی اللہ پیر کامل المعروف صندل بابا سے بھی اجازت حدیث اور اجازت وظائف حاصل کی اس سب کے ساتھ میرا مقصد علاقہ میں علوم قرآن وسنت کا احیاء ہے جسکے لئے خواتین کا مدرسہ جامعہ ام حبیبہؓ کا آغاز کیا جس میں سینکڑوں خواتین نے علم حاصل کیا اور کر رہی ہیں اور جامع مسجد محمدیہ میں خطابت کے فرائض بھی سرانجام دے رہا ہوں اور مزید مدرسہ اور مسجد کی تعمیر کا بھی ارادہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے معاونین پیدا فرمائیں۔

میں یقین سے کہتا ہوں کہ قرآن وسنت کی تعلیمات سے دوری کی وجہ سے آج ہم بے شمار مسائل میں الجھے ہوئے ہیں جن میں اولاد کی نافرمانی گھریلو ناچاقی، جسمانی وذہنی بیماریاں اولاد کے اچھے رشتے نہ ہونا، جادو اور جنات کے اثرات اور لاعلاج بیماری کا آجانا، گھر میں خون یا پانی کے چھینٹے آنا الماری میں رکھے ہوئے کپڑوں میں کٹ لگ جانا گھر سے رقم کا چوری ہوجانا یا گھر میں آگ کا بھڑک اٹھنا یہ جناتی یا جادو کے اثر کی ابتدائی علامات ہیں ان کا حل کسی عامل قرآن وسنت سے ضروری ہے۔ اس کے علاج کیلئے بدعتی اور بدعقیدہ کالے جادو کے عاملوں کے پاس جانا ایمان سے محرومی کی علامت ہے الحمدللہ مجھ سے شفایاب ہونے والے بے شمار مریضوں (جن میں سے اکثریت بیرون ملک مقیم ہے) نے بار بار خواہش کا اظہار کیا کہ آپ اپنے اساتذہ اور بزرگوں کے مجربات کو کتابی شکل میں شائع کریں تاکہ تمام لوگ اس سے فائدہ اٹھاسکیں۔ میں نے اس ضرورت کے پیش نظر کہ تمام اہل ایمان اس سے فائدہ اٹھائیں اور وظائف پڑھنے والے اجازت کے ساتھ اس کتاب کا کوئی بھی وظیفہ با آسانی کر سکتے ہیں۔ آخر میں اس کتاب کے پڑھنے والوں، ان وظائف کرنے والوں سے گزارش ہے کہ جہاں اپنے لئے دعا کریں وہاں میرے لیے اور میری والدہ مرحومہ کیلئے بھی خصوصی دعا کریں۔

**حافظ اقبال قریشی نقشبندی**

جامعہ ام حبیبہ مورگاہ راولپنڈی پاکستان
Cell: +92-300-5602404
E-mail: saleheen@gmail.com

# طارق نصرت وانی اسلام آباد

حافظ اقبال قریشی عامل باعمل اورداعی الی اللہ ہیں اوراس فتنہ کے دور میں جب ہرطرف بدعات اور جادو ٹونے اورشیاطین کے پیروکار عام عمل میں مصروف ہیں اور ہر شخص شدید پریشانی اور مصیبت میں مبتلا ہے اور لوگ جعلی عاملوں اور شعبدہ بازوں سے پریشان ہیں اور ہر بیماری اور پریشانی سے نجات کیلئے انسان مختلف حیلے بہانے کرتا ہے۔ ایسے وقت میں حافظ اقبال قریشی صاحب کی یہ کتاب قرآن پاک کی آیات کے ذریعے پریشانیوں اور بیماریوں سے نجات حاصل کرنے کیلئے بہترین رہنما ہے جس میں ہر بیماری اور الجھن کے حل کیلئے قرآن وسنت سے مواد اکٹھا کیا گیا ہے۔ میں نے خود بھی کئی مرتبہ اپنے دوست احباب کے مسائل پر حافظ صاحب سے عمل کرایا الحمدللہ باعمل عامل اور قران وسنت کی برکت سے تمام احباب کی پریشانیاں اللہ تعالیٰ نے حل فرمائی ہیں۔ اور میرے گھر سے جناتی اثرات انہی کے عمل سے ختم ہوئے۔ ان کی اس بابرکت کاوش پر انہیں مبارکباد پیش کرتا ہوں اور ان کیلئے دعاگو ہوں اللہ تعالیٰ انکو مزید ترقی عطا فرمائے۔

**طارق نصرت وانی**

سابق سینئر نائب صدر چیمبر آف کامرس

اسلام آباد

# سعد حسین شاہ لندن

حافظ اقبال قریشی صاحب سے میرا رابطہ 2009ء میں ہوا جب میں ایک شدید الجھن میں مبتلا تھا۔ میرے گھر میں جادو کے ذریعے جنات چھوڑے گئے تھے۔ جنہوں نے میری اور میرے بیوی بچوں کی زندگی اجیرن بنائی ہوئی تھی۔ بے شمار عاملوں سے میں نے علاج کرایا لیکن افاقہ کی بجائے تکلیف بڑھتی رہی۔ میرے ایک دوست حسین رضا صاحب جو بنگلہ دیش میں ہوتے ہیں وہ حافظ اقبال صاحب کو اپنا پیر و مرشد مانتے ہیں۔ جب وہ انگلینڈ آئے اور میرے حالات کا ان کو پتہ چلا تو انہوں نے حافظ صاحب کا نمبر دیا۔ میں نے حافظ صاحب سے رابطہ کیا اور انہیں اپنی پریشانی بتائی تو انہوں نے میرا اور میری والدہ کا نام اور ایڈریس لے کر الحمد للہ تین دن میں میرے گھر سے جنات نکال دیئے اور جادو کا اثر ختم کر دیا۔ میں اور میرے گھر کے تمام لوگ انکے احسان مند اور معتقد ہیں اللہ انکی کاوشوں اور اخلاص اور عمل میں برکت عطا فرمائے۔

سعد حسین شاہ

برسٹل روڈ لندن

# ڈاکٹر مزمل شاہ کراچی

میرا حافظ اقبال صاحب سے تقریباً دو سال سے تعلق ہے۔ میری بیوی پر جناتی اثرات تھے جن کی وجہ سے ہماری شادی کو دس سال گزرنے کے باوجود ہمارے ہاں اولاد بھی نہ ہو رہی تھی۔ مجھ سے صاحبزادہ نعیم شاہ صاحب نے ان کا تعارف کرایا اور پھر میں ان کے پاس مدرسہ ام حبیبہؓ، مورگاہ راولپنڈی حاضر ہوا۔ میں بے شمار عاملوں کے پاس سے علاج کرا چکا تھا اور عاملوں سے متنفر تھا لیکن حافظ صاحب کو میں نے نہایت منکسر المزاج اور سنت کا پابند پایا میں ان سے بہت متاثر ہوا۔ انہوں نے میرے سامنے کتاب پر مؤکل کو حاضر کیا اور میرے اور میری بیوی کے بارے میں سوال کیا۔ ایک طرف سے حافظ صاحب نے کتاب کو پکڑا اور دوسری طرف سے میں نے۔ جب آپ نے مؤکل سے میرے بارے میں سوال کیا تو کتاب بائیں کو تیزی سے گھوم گئی جو کہ نفی میں جواب کا اشارہ تھا لیکن جب میری بیوی پر جناتی اثر کا سوال کیا تو کتاب تیزی سے دائیں کو گھوم گئی جو اثبات کا اشارہ تھا۔ الحمدللہ میری بیوی سے جناتی اثر ختم ہوا اور اللہ نے ہمیں ایک بیٹا بھی عطا کیا ہے اور حضرت کے پاس ہیپاٹائٹس، شوگر، بخار اور درد دل وغیرہ کے خاتمے کے اذن بھی ہیں۔ جن سے لوگ فائدہ اٹھاتے رہتے ہیں اللہ انکی صلاحیتوں سے ہمیں مستفید فرمائے۔

ڈاکٹر مزمل بٹ

کلینک ناظم آباد کراچی

# محمد الطاف خان امریکہ

روحانی علوم کے ماہر اور معروف مذہبی و روحانی سکالر حافظ اقبال صاحب سے میرا تعارف 1995ء سے ہے اور الحمد للہ میں نے ان کو عامل باعمل پایا اور اپنے اور اپنے جاننے والے بے شمار لوگوں کیلئے ان سے عمل کرایا الحمد للہ انکے عمل میں اللہ تعالی نے تاثیر پیدا کی ہے۔ امریکہ میں رہائش پذیر میرے ایک دوست کی بیٹی پر جناتی اثرات تھے حافظ اقبال صاحب نے یہاں سے عمل کر کے کئی سالوں سے موجود اثرات ہمیشہ کیلئے ختم کر دیے۔ میں نے ان کو وظائف وعملیات پر ایک کتاب لکھنے کا مشورہ دیا تھا اور انہوں نے مہربانی فرماتے ہوئے میری یہ درخواست قبول فرمائی اور یہ کتاب بڑی محنت شاقہ کے بعد ترتیب دی جو کہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اس کتاب میں آیات قرآنی کے ذریعے ہر بیماری اور پریشانی کا علاج ہے اللہ تعالی انکی اس مخلصانہ کاوش کو قبول فرمائے اور اس کا نفع عام اور تام فرمائے اور انکی صلاحیتوں سے ہمیں فائدہ اٹھانے کی توفیق عطا فرمائے۔

محمد الطاف خان

پام سرکل نارتھ ویسٹ جورجیا امریکہ

22429



# دارالعلوم دیوبند

# Darul-Uloom, Deoband U.P.

التاریخ ........ حوالہ ........

باسمہ سبحانہ وتعالیٰ

محترم جناب اقبال قریشی صاحب! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

وظائف الصالحین کی انگلش ایڈیشن موصول ہوا۔ اس سے قبل اس کتاب کے اردو ایڈیشن بھی دستیاب ہوا تھا جس پر احقر نے کچھ مشورے بھی دئے تھے جنھیں آپ نے قبول فرمالیا۔

ماشاء اللہ آپ کا یہ اقدام بہت مستحسن ہے۔ اللہ تعالیٰ اس خدمت کو قبول فرمائے، قرآنی دعائیں اور حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول وماثور دعائیں اقرب الی الاجابت ہیں۔ اللہ تعالیٰ اہل ایمان کو اس کتاب سے کما حقہ استفادہ کی توفیق بخشیں، اور اپنے قرب ورضا کا ذریعہ بنائیگا۔

والسلام

ابوالقاسم نعمانی غفرلہ

کارگزار مہتمم دارالعلوم دیوبند

۱۵ جمادی الثانیہ ۱۴۳۲ھ

سادن الكعبة المشرفة

مكة المكرمة

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله والصلاة على رسول الله وآله وصحبه أجمعين أما بعد

فإني إطلعت ولله الحمد على كتاب وظائف الصالحين للشيخ حافظ إقبال قريشي جزاه الله عن الإسلام والمسلمين خير الجزاء

فوجدته كتابا جليلا فيه من الأحاديث والفضائل شيء كثير ونافعا دنيا وآخرة وصلى الله على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم

عبد الرحمن صالح الشيبي

سادن الكعبة المشرفة

MADRASA
MAZAHIR ULOOM
SAHARANPUR-247001
(U.P.)________ INDIA
Ph. : (0132) 2655542 Fax : 2659912



مدرسہ
مظاہر علوم
سہارنپور



Ref. No. ......................  Dated ..........................

## کلمات قرآنیہ اور احادیث سے رقیہ، مشائخ کے تجربات کی روشنی میں

نحمده ونصلی علی رسوله الكريم

اما بعد! قرآن واحادیث کے مبارک کلمات بیشک اپنا ایک اثر اور تاثیر رکھتے ہیں، اور زندگی کے مختلف مراحل میں ان سے رہنمائی اور استفادہ کیا جاتا ہے اور اس کی برکات کا مشاہدہ کیا جاتا ہے، اسی لئے مختلف ادوار میں اکابر علماء امت نے کلمات قرآنیہ اور احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے استفادہ فرماتے ہوئے مخصوص مواقع کے لئے کچھ اوراد و وظائف اپنے تجربات کی روشنی میں بتلائے ہیں، پیش نظر کتاب ''وظائف الصالحین'' جس کے مؤلف مولانا حافظ اقبال قریشی صاحب ہیں انھوں نے بزرگان دین کے انھیں تجربات کو کتابی شکل میں جمع کردیا ہے، دل سے دعا ہے کہ اللہ تعالی اس کتاب کو امت کے لئے نافع بنائے اور قبول عام سے نوازے۔

فقط والسلام [signature]

ناظم مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور

۱۲ ربیع الثانی ۱۴۳۲ھ



# ستارہ کیمیکل انڈسٹریز لمیٹڈ

32 کلومیٹر شیخوپورہ روڈ، فیصل آباد فون: 4689141-41-92+ فیکس 4689147-41-92+
ای میل: ceo@sitara.com.pk ویب سائٹ www.sitara.com.pk

حافظ اقبال قریشی صاحب نے مختلف وظائف پر مشتمل کتاب وظائف الصالحین تالیف کی ہے جس کی آج کل کے دور میں بہت اہمیت ہے۔

یہ کتاب اسلامی تعلیمات اور ان کے ذریعے اپنی روحانی بیماریوں کو دور کرنے کے لئے ایک بہترین مجموعہ ہے۔ میں نے اس کتاب کو پڑھنے کے بعد اس کی 3 ہزار کاپیاں چھپوا کر ہدیہ کے طور پر تقسیم کی ہیں تاکہ لوگ اسلامی تعلیمات کی روشنی میں اپنی پریشانیوں کا حل نکال سکیں جن کے متعلق اس کتاب میں قرآن سنت کی روشنی میں وظائف اور دعائیں موجود ہیں۔

اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ رب کریم حافظ اقبال قریشی صاحب کے علم وعمل میں برکت عطا فرمائے اور ان کی تالیف سے سب کو مستفید ہونے کی توفیق بخشے۔ آمین

**محمد ادریس**

ستارہ کیمیکل انڈسٹریز لمیٹڈ

32 کلومیٹر شیخوپورہ روڈ، فیصل آباد

# اسماءُ الحُسنیٰ مع معنی اور فضائل

| نمبر شمار | اسمار حُسنیٰ | معنی | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۱ | اَللّٰہُ ۶۶ | خدا اوّل کا ذاتی نام | جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ "یَا اَللّٰہُ" پڑھے گا، انشاء اللہ اس کے دل سے تمام شکوک وشبہات دُور ہوجائیں گے اور عزم ویقین کی قوت نصیب ہوگی۔ جو لاعلاج مریض ہو اور اس کے مرض سے اطباء عاجز آگئے ہوں وہ بکثرت "یَا اَللّٰہُ" کا ورد رکھے اور اس کے بعد شفاء کی دُعا مانگے اس کو شفاء نصیب ہوگی، بشرطیکہ موت کا وقت نہ آگیا ہو۔ |
| ۲ | اَلرَّحْمٰنُ ۲۹۸ | بے حد رحم کرنے والا | جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ "یَا رَحْمٰنُ" پڑھے گا اس کے دل سے انشاء اللہ ہر قسم کی سستی اور غفلت دُور ہوجائے گی۔ اگر کوئی شخص "اَلرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ" کو لکھ کر اور دھو کر وہ پانی کسی درخت کی جڑ میں ڈال دے تو اس درخت کے پھل میں برکت ہو۔ اسی طرح طالب ومطلوب کا نام مع والدہ کے لکھ کر باندھے تو مطلوب اس کی محبت میں سرگرداں ہوجائے۔ اور اگر کسی کو گھول کر پلائے تو اس کے دل میں کاتب کی محبت ہو، بشرطیکہ محبت جائز ہو۔ |

| نمبر شمار | اسماءِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۳ | اَلرَّحِیْمُ ۲۵۹ | بڑا مہربان | جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ "یَا رَحِیْمُ" پڑھے گا اس کے قلب کی غفلت اور نسیان دفع ہو جائے گا، اور تمام دنیوی آفتوں اور عملِ مکروہ سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا اور تمام مخلوق اس پر مہربان ہو جائے گی، اور اگر اس کو مشک و زعفران سے لکھ کر کسی محفوظ جگہ بدخلق آدمی کے گھر میں دفن کر دیا جائے تو اس میں حیاء، ترحم اور مسکنت پیدا ہو جائے گی۔ |
| ۴ | اَلْمَلِكُ ۹۰ | حقیقی بادشاہ | جو شخص روزانہ صبح کی نماز کے بعد "یَا مَلِكُ" کثرت سے پڑھا کریگا اللہ تعالیٰ اسے غنی فرمادیں گے، اور جو زوال کے وقت ایک سو بیس بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکو صفائی قلب اور غناء ظاہری و باطنی سے سرفراز فرمائیں گے۔ |
| ۵ | اَلْقُدُّوْسُ ۱۷۰ | نقائص سے پاک ذات | جو شخص روزانہ زوال کے وقت اس اسمِ مُبارک کو کثرت سے پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دل روحانی امراض سے پاک رہے گا۔ یعنی حسد، بغض، کینہ، حرص، خود غرضی اور ریاکاری وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ |
| ۶ | اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | بے عیب ذات | جو شخص کثرت سے اس اسمِ مُبارک کو پڑھتا رہے گا انشاء اللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ اگر مریض کے پاس اس کے سرہانے بیٹھ کر دونوں ہاتھ اُٹھا کر اس |

| نمبر شمار | اسماءِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
| --- | --- | --- | --- |
| | | | اسمِ مُبارک کو ۱۳۶ مرتبہ بلند آواز سے کہ مریض بھی سُن لے پڑھیں تو انشاء اللہ اس کو شفاء نصیب ہوگی۔ |
| ۷ | اَلْمُؤْمِنُ<br>۱۳۶ | امن وامان دینے والا | جو شخص کسی خوف کے وقت ۶۳۰ مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا، انشاء اللہ ہر طرح کے خوف اور جانی ومالی نقصان سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص اس اسمِ مُبارک کو پڑھے یا لکھ کر پاس رکھے اس کا ظاہر وباطن اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔ |
| ۸ | اَلْمُهَيْمِنُ<br>۱۴۵ | نگہبان | جو شخص غسل کر کے دو رکعت نماز پڑھے اور صدقِ دل سے ۱۰۰ مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کا ظاہر و باطن پاک فرمادیں گے اور عُلوِّ ہمّتی پیدا ہوگی۔ اور جو شخص ۱۱۵ مرتبہ پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ پوشیدہ چیزوں پر مطلع ہوگا یعنی اس پر اسرارِ الٰہی منکشف ہونے لگیں گے۔ |
| ۹ | اَلْعَزِيْزُ<br>۹۴ | سب پر غالب | جو شخص چالیس دن تک چالیس مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو معزز و مستغنی بنادیں گے۔ اور جو شخص نمازِ فجر کے بعد ۴۱ مرتبہ پڑھے گا وہ انشاء اللہ کسی کا محتاج نہ ہوگا اور ذلّت کے بعد عزّت پائے گا۔ |

| خواص و فوائد | معنی | اسمائے حسنٰی | نمبر شمار |
|---|---|---|---|
| جو شخص روزانہ صبح و شام ۲۲۶ مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ ظالموں کے ظلم و قہر سے محفوظ رہے گا، اور جو شخص چاندی کی انگوٹھی پر یہ اسمِ مُبارک نقش کروا کے پہنے گا اس کی ہیبت و شوکت لوگوں کے دلوں میں انشاء اللہ پیدا ہوگی۔ | بے حد زبردست | اَلْجَبَّارُ ۲۰۶ | ۱۰ |
| جو شخص کثرت سے اس اسمِ مُبارک کا وِرد رکھے گا، اللہ تعالیٰ اسے عزت و بڑائی عطا فرمائیں گے۔ اور اگر ہر کام کی ابتداء میں یہ اسمِ مُبارک بکثرت پڑھے تو انشاء اللہ اس میں کامیاب ہوگا۔ شبِ زفاف میں بیوی کے پاس جا کر قبل مُباشرت دس بار ذکر کرے تو اولادِ نرینہ نیک بخت ہو۔ | بڑائی اور بزرگی والا | اَلْمُتَكَبِّرُ ۶۶۲ | ۱۱ |
| جو شخص سات روز تک متواتر سو مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص ہمیشہ یہ اسمِ مُبارک "اَلْخَالِقُ" پڑھتا رہے تو اللہ پاک ایک فرشتہ پیدا کر دیتے ہیں جو اسکی طرف سے عبادت کرتا ہے اور اس کا چہرہ منور رہتا ہے۔ | پیدا کرنے والا | اَلْخَالِقُ ۷۳۱ | ۱۲ |
| اگر بانجھ عورت سات روزے رکھے اور پانی سے افطار کرنے کے بعد ۲۱ مرتبہ "اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ" پڑھے تو انشاء اللہ اسے حمل قرار پاوے اور اولادِ نرینہ نصیب ہو۔ | جان ڈالنے والا | اَلْبَارِئُ ۲۱۳ | ۱۳ |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | اَلْمُصَوِّرُ ۳۳۶ | صورت دینے والا | اس اسمِ مُبارک کے خواص و برکات بھی وہی ہیں جو "اَلْبَارِئُ" کے ہیں۔ |
| ۱۵ | اَلْغَفَّارُ ۱۲۸۱ | درگزر اور پردہ پوشی کرنے والا | جو شخص نمازِ جُمعہ کے بعد ۱۰۰ مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا انشاء اللہ اس پر مغفرت کے آثار ظاہر ہونے لگیں گے، اور ہر تنگی رفع ہوگی اور بے شمار رزق حاصل ہوگا۔ اور جو شخص نمازِ عصر کے بعد روزانہ "يَاغَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ" پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسکو انشاء اللہ بخشے ہوئے لوگوں کے زمرہ میں داخل کریں گے۔ |
| ۱۶ | اَلْقَهَّارُ ۳۰۶ | سب کو اپنے قابو میں رکھنے والا | جو شخص دُنیا کی محبت میں گرفتار ہو وہ کثرت سے اس اسمِ مُبارک کو پڑھے تو انشاء اللہ دُنیا کی محبت اس کے دل سے جاتی رہے گی اور خُدا کی محبت پیدا ہو جائے گی۔ دشمنوں پر فتح حاصل ہوگی۔ اگر چینی کے برتن پر لکھ کر ایسے شخص کو پلایا جائے جو بوجہ سحر کے عورت پر قادر نہ ہو تو اس کی برکت سے سحر دفع ہو۔ |
| ۱۷ | اَلْوَهَّابُ ۱۴ | سب کچھ عطا کرنے والا | جو شخص فقر و فاقہ میں گرفتار ہو وہ کثرت سے اس اسمِ مُبارک کو پڑھا کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے یا چاشت کی نماز کے آخری سجدہ میں چالیس مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھا کرے تو انشاء اللہ فقر و فاقہ سے اُسے حیرت انگیز طور پر نجات ملے گی۔ اور اگر کوئی خاص حاجت درپیش ہو تو |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | گھر یا مسجد کے صحن میں تین بار سجدہ کر کے ہاتھ اُٹھائے اور ۱۰۰ مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوجائے گی۔ |
| ۱۸ | اَلرَّزَّاقُ<br>۳۰۸ | بہت بڑا روزی دینے والا | جو شخص نمازِ صبح سے قبل اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھ کر دم کرے گا، اللہ تعالیٰ اس پر رزق کے دروازے انشاء اللہ کھول دیں گے اور بیماری و مُفلسی اس کے گھر میں ہرگز نہ آئے گی۔ یہ عمل قبلہ کی داہنی جانب سے شروع کیا جائے اور منہ قبلہ کی طرف ہی رہے۔ |
| ۱۹ | اَلْفَتَّاحُ<br>۴۸۹ | بہت بڑا مشکل کشا | جو شخص نمازِ فجر کے بعد دونوں ہاتھ سینہ پر رکھ کر ۷۰ مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھا کرے گا انشاء اللہ اس کا دل نورِ ایمان سے منور ہوجائے گا اور قلب میں طہارت پیدا ہوگی۔ |
| ۲۰ | اَلْعَلِيْمُ<br>۱۵۰ | بہت وسیع علم والا | جو شخص کثرت سے "یَا عَلِیْمُ" کا وِرد کرے گا، اللہ تعالیٰ اس پر انشاء اللہ تعالیٰ علم و معرفت کے دروازے کھول دیں گے، اور اس کا حافظہ قوی ہوگا۔ جو شخص "رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا" کی تلاوت کرے گا انشاء اللہ اس کے علم میں بے حد اضافہ ہوگا۔ |

| خواص وفوائد | معنیٰ | اسماءِ حسنیٰ | نمبر شمار |
|---|---|---|---|
| جو شخص روٹی کے چار لقموں پر اس اسمِ مُبارک کو لکھ کر چالیس دن تک کھائے گا بھوک، پیاس، زخم اور درد وغیرہ کی تکلیف انشاء اللہ محسوس نہ ہوگی۔ | روزی تنگ کرنے والا | اَلْقَابِضُ ۹۰۳ | ۲۱ |
| جو شخص نمازِ چاشت کے بعد آسمان کی جانب ہاتھ اُٹھا کر روزانہ دس مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا اور مُنہ پر ہاتھ پھیرے گا اللہ تعالیٰ اُسے غنی بنادیں گے اور وہ کبھی کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ | روزی فراخ کرنے والا | اَلْبَاسِطُ ۷۲ | ۲۲ |
| جو شخص روزانہ پانچ سو مرتبہ "یَاخَافِضُ" پڑھا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی حاجتیں پوری اور مشکلات دُور فرمادیں گے۔ جو شخص تین دن تک مسلسل روزے رکھے اور چوتھے روز ایک ہی مجلس میں بیٹھ کر ، ۷ بار "یَاخَافِضُ" پڑھے تو انشاء اللہ دشمن پر فتحیاب ہو۔ | پست کردینے والا | اَلْخَافِضُ ۱۴۸۱ | ۲۳ |
| جو شخص ہر مہینہ کی چودھویں رات کو آدھی رات کے وقت ۱۰۰ مرتبہ "یَارَافِعُ" پڑھے تو اللہ پاک اسے انشاء اللہ مخلوق سے بے نیاز کردیں گے اور تونگری عطا فرمائیں گے۔ | بلند کردینے والا | اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | ۲۴ |
| جو شخص پیر یا جُمعہ کے دن بعد نمازِ مغرب ۴۰ مرتبہ "یَامُعِزُّ" پڑھا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو انشاء اللہ لوگوں میں باعزت اور باوقار بنادیں گے اور اس کی ہیبت لوگوں کے دلوں میں پیدا ہوگی۔ | عزت دینے والا | اَلْمُعِزُّ ۱۱۷ | ۲۵ |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۲۶ | اَلْمُذِلُّ<br>۷۷۰ | ذلت دینے والا | جو شخص ۷۵ مرتبہ "یَا مُذِلُّ" پڑھ کر سربسجود ہو کر دُعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو انشاء اللہ حاسدوں، ظالموں اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رکھیں گے۔ اگر کوئی خاص دشمن ہو تو سجدہ میں اس کا نام لے کر کہ "اے اللہ! فلاں ظالم یا دشمن کے شر سے محفوظ رکھ۔" دُعا کرے تو انشاء اللہ قبول ہوگی۔ |
| ۲۷ | اَلسَّمِیْعُ<br>۱۸۰ | سب کچھ سننے والا | جو شخص جمعرات کے دن چاشت کی نماز کے بعد پانچ سو، یا ایک سو یا پچاس مرتبہ "یَا سَمِیْعُ" پڑھے گا، انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دُعائیں قبول ہوں گی۔ درمیان میں کسی سے بات ہرگز نہ کرے، اور جو شخص جُمعہ کے دن فجر کی سُنتوں اور فرضوں کے درمیان سو مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو انشاء اللہ نظرِ خاص سے نوازیں گے۔ |
| ۲۸ | اَلْبَصِیْرُ<br>۳۰۲ | سب کچھ دیکھنے والا | جو شخص نمازِ جُمعہ کے بعد سو مرتبہ "یَا بَصِیْرُ" پڑھا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی نگاہ میں انشاء اللہ روشنی اور دل میں نُور پیدا فرمادیں گے۔ جو شخص جمعرات کے روز نمازِ فجر کی سُنتوں اور فرضوں کے درمیان اس اسمِ مُبارک کو سو مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل کو ہدایت سے منور فرمائیں گے۔ |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۹ | اَلْحَکَمُ<br>۶۸ | حاکم مطلق | جو شخص اخیر شب میں ۹۹ مرتبہ باوضو یہ اسم مبارک پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دل کو انشاء اللہ تعالیٰ محل اسرار و انوار بنا دیں گے۔ اور جو شخص جمعہ کی رات میں یہ اسم مبارک اس قدر پڑھے کہ بے حال و بے خود ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو کشف و الہام سے نوازیں گے۔ |
| ۳۰ | اَلْعَدْلُ<br>۱۰۴ | سر پا انصاف | جو شخص جمعہ کے دن میں یا جمعہ کی رات میں روٹی کے بیس ٹکڑوں پر "اَلْعَدْلُ" لکھ کر کھائے گا اللہ تعالیٰ مخلوق کو اسکے لئے مسخر فرما دیں گے۔ |
| ۳۱ | اَللَّطِیْفُ<br>۱۲۹ | بڑا لطف و کرم کرنے والا | جو شخص ۱۳۳ مرتبہ "یَالَطِیْفُ" پڑھا کرے اس کے رزق میں انشاء اللہ برکت ہوگی اور اس کے سب کام بخوبی پورے ہوں گے۔ جو شخص فقر و فاقہ، دکھ، بیماری، تنہائی، کسمپرسی یا کسی اور مصیبت میں گرفتار ہو وہ اچھی طرح وضو کر کے دوگانہ پڑھے اور اپنے مقصد و مطلب کو دل میں رکھ کر سو مرتبہ یہ اسم مبارک پڑھے، مقصد یقیناً پورا ہوگا۔ |
| ۳۲ | اَلْخَبِیْرُ<br>۸۱۲ | باخبر و آگاہ | جو شخص سات روز تک یہ اسم مبارک بکثرت پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس پر پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگیں گے۔ جو شخص خواہشات نفسانی میں یا کسی موذی کے |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | پنجہ میں گرفتار ہو وہ بکثرت اس اسم مُبارک کا وِرد کرے انشاء اللہ ان سے رہائی نصیب ہوگی۔ |
| ۳۳ | اَلْحَلِیْمُ ۸۸ | بڑا بردبار | جو شخص اس اسم مُبارک کو کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر جس چیز پر اس پانی کو چھڑکے یا ملے گا انشاء اللہ اس میں خیر و برکت ہوگی۔ اگر اوزاروں پر چھڑکے تو اس کی صنعت و حرفت میں برکت ہو۔ اگر کشتی پر چھڑکے تو غرق ہونے سے محفوظ رہے۔ جانور پر چھڑکا جائے تو تمام آفتوں سے وہ محفوظ رہیں۔ اگر کوئی امیر آدمی اس کی بکثرت تلاوت کرے تو اسکا عزّ و وقار برقرار رہے۔ |
| ۳۴ | اَلْعَظِیْمُ ۱۰۲۰ | بڑا بزرگ | جو شخص اس اسم مُبارک کا بکثرت وِرد رکھے گا انشاء اللہ اسے عزّت و عظمت نصیب ہوگی اور وہ ہر مرض سے محفوظ رہے گا۔ اس اسم مُبارک کے ۱۲ مرتبہ پڑھنے سے ہر آفت سے اَمن حاصل ہوگا۔ |
| ۳۵ | اَلْغَفُوْرُ | بہت بخشنے والا | جو شخص اس اسم مُبارک کا بکثرت ورد رکھے گا انشاء اللہ اس کی تکلیفیں اور رنج و غم دُور ہو جائیں گے اور مال و اولاد میں برکت ہوگی۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو سجدہ میں "یَا رَبِّ اغْفِرْ لِیْ" تین مرتبہ کہے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے اگلے پچھلے گناہ معاف فرما دیں گے (نماز کے سجدہ کے علاوہ)۔ اس کے علاوہ اس |

| نمبر شمار | اسماءِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | اسمِ مُبارک کو تین بار لکھ کر بُخار والے کو باندھ دیا جائے تو بُخار جاتا رہے، انشاء اللہ۔ |
| ۳۶ | اَلشَّکُوْرُ ۵۲۶ | قدر دان | جو شخص معاش تنگی یاکس اور دُکھ درد میں مبتلا ہو وہ اس اسمِ مُبارک کو ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھے، انشاء اللہ اس سے رہائی نصیب ہوگی۔ اگر تکان یا گرانی اعضاء ہو تو اس اسمِ مُبارک کو لکھ کر بدن پر پھیر دے اور پیئے تو آرام ہو اور اگر ضعیف البصر اپنی آنکھ پر پھیرے تو نگاہ میں ترقی ہو۔ |
| ۳۷ | اَلْعَلِیُّ ۱۱۰ | بہت بلند و برتر | جو شخص اس اسمِ مُبارک کو ہمیشہ پڑھتا رہے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے اسے رُتبہ کی بلندی، خوشحالی اور مقصد میں کامرانی نصیب ہوگی۔ اگر اس اسمِ مُبارک کو لکھ کر بچے کے باندھ دیا جائے تو جلد جوان ہو۔ اگر مسافر اپنے پاس رکھے تو جلد اپنے عزیزوں سے ملے۔ اگر محتاج اپنے پاس رکھے تو غنی ہو جائے۔ |
| ۳۸ | اَلْکَبِیْرُ ۲۳۲ | بزرگ | جو شخص اپنے عہدہ سے معزول ہوگیا ہو وہ سات روزے رکھے اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ "یَا کَبِیْرُ" پڑھے وہ انشاء اللہ اپنے عہدہ پر بحال ہو جائے گا اور بزرگی و برتری نصیب ہوگی۔ جو شخص اس اسمِ مُبارک کی کثرت کرے گا اس پر عُلوم و معرفت کے دروازے کُھل جائیں گے۔ |

| نمبر شمار | اسمائے حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | اگر کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر دم کرکے میاں بیوی کو کھلایا جائے تو باہم اُلفت پیدا ہو۔ |
| ۳۹ | اَلْحَفِيْظُ ۹۹۸ | سب کا محافظ | جو شخص بکثرت "یَا حَفِیْظُ" کا وِرد رکھے گا اور لکھ کر اپنے پاس رکھے گا وہ انشاءاللہ ہر طرح کے خوف وخطر اور نقصان وضرر سے محفوظ رہے گا چاہے وہ درندوں کے درمیان ہی کیوں نہ سوتا ہو۔ |
| ۴۰ | اَلْمُقِيْتُ ۵۵۰ | سب کو روزی و توانائی دینے والا | جو شخص خالی آبخورے میں سات مرتبہ یہ اسمِ مبارک پڑھکر دم کرے گا، اور اس میں خود پانی پیئے یا کسی دوسرے کو پلائے یا سونگھے گا تو انشاءاللہ مقصد حل ہوجائے گا. اگر روزہ دار اسے مٹی پر پڑھ کر یا لکھ کر اس کو تر کرکے سونگھے تو قوت اور غذائیت حاصل ہو۔ اگر مسافر کوزہ پر سات بار پڑھ کر پھر اس سے پانی پیا کرے تو وحشتِ سفر سے مامون ہو۔ |
| ۴۱ | اَلْحَسِيْبُ ۸۰ | سب کیلئے کفایت کرنے والا | جس شخص کو کسی بھی شخص یا چیز کا ڈر ہو وہ جمعرات سے شروع کرکے آٹھ روز تک صبح وشام ستر مرتبہ "حَسْبِیَ اللّٰهُ الْحَسِیْبُ" پڑھے وہ انشاءاللہ ہر چیز کے شر سے محفوظ رہے گا۔ جسے کوئی غم یا مصیبت واقع ہو وہ "حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ" کی کثرت کرے۔ اللہ تعالیٰ اسکی تمام دنیوی واُخروی پریشانیاں دُور فرمائیں گے۔ |

| نمبر شمار | اسماءِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | اَلْجَلِیْلُ ۷۳ | بزرگی اور بلند مرتبہ والا | جو شخص مشک و زعفران سے اس اسمِ مبارک کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اور بکثرت "یَا جَلِیْلُ" کا وِرد رکھے گا، انشاء اللہ اس کو عزت و عظمت اور قدر و منزلت حاصل ہوگی۔ |
| ۴۳ | اَلْکَرِیْمُ ۲۷۰ | بہت بڑا کرم کرنے والا | جو شخص روزانہ سوتے وقت "یَا کَرِیْمُ" پڑھتے پڑھتے سو جایا کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو علماء و صلحاء میں عزت نصیب فرمائیں گے۔ |
| ۴۴ | اَلرَّقِیْبُ ۳۱۲ | بڑا نگہبان | جو شخص اپنے اہل و عیال و مال و منال پر سات مرتبہ اس اسمِ مبارک کو پڑھ کر روزانہ دم کیا کرے اور "یَا رَقِیْبُ" کا وِرد رکھے، انشاء اللہ وہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ اگر حمل کے ضائع ہونے کا خطرہ ہو تو عورت اپنے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر سات بار اس اسمِ مبارک کو پڑھے، انشاء اللہ بچہ ضائع ہونے سے محفوظ رہے گا۔ اگر سفر میں کسی بال بچے کی طرف سے فکر ہو تو اس کی گردن پر ہاتھ رکھ کر اس اسمِ مبارک کو سات مرتبہ پڑھے، انشاء اللہ وہ بچہ سفر میں محفوظ رہے گا۔ |
| ۴۵ | اَلْمُجِیْبُ ۵۵ | دعاؤں کو قبول کرنے والا | جو شخص کثرت سے "یَا مُجِیْبُ" پڑھا کرے انشاء اللہ اس کی دعائیں بارگاہِ خداوندی میں قبول ہونے لگیں گی۔ نیز دعا کے ساتھ ذکر کرنا موجبِ قبولیتِ دعا ہے۔ |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص و فوائد |
|---|---|---|---|
| ۴۶ | اَلْوَاسِعُ ۱۳۷ | وسعت والا | جو شخص بکثرت "یَا وَاسِعُ" کا ذکر کرے گا انشاء اللہ اسکو ظاہری و باطنی غناء اللہ تعالیٰ عطا فرمائیں گے، اور اسمیں حوصلگی و بردباری پیدا ہوگی۔ |
| ۴۷ | اَلْحَکِیْمُ ۷۸ | بڑی حکمتوں والا | جو شخص کثرت سے "یَا حَکِیْمُ" پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اس پر علم وحکمت کے دروازے کھول دیں گے۔ جس کا کوئی کام پورا نہ ہوتا ہو تو وہ پابندی سے اس اسم مُبارک کو پڑھے انشاء اللہ کام پورا ہو جائے گا۔ |
| ۴۸ | اَلْوَدُوْدُ ۲۰ | بڑا محبت کرنے والا | جو شخص ایک ہزار مرتبہ "یَا وَدُوْدُ" پڑھ کر کھانے پر دم کرے گا اور بیوی کے ساتھ بیٹھ کر وہ کھانا کھائے گا تو انشاء اللہ میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہو جائے گا اور باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔ جو شخص اس اسمِ مُبارک کا ہزار بار ذکر کرے گا وہ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کا محبوب ہو جائے گا۔ |
| ۴۹ | اَلْمَجِیْدُ ۵۷ | بڑا بزرگ | جو شخص کسی موذی مرض آتشک، جذام یا برص وغیرہ میں گرفتار ہو، وہ (۱۳، ۱۴، ۱۵) تاریخ کے روزے رکھے اور افطار کے بعد اس اسمِ مُبارک کو پڑھا کرے اور پانی پر دم کرکے پیئے، انشاء اللہ وہ مرض دُور ہو جائے گا۔ چاہے اسکا ازالہ بلاسبب ہو یا اسباب دنیویہ یعنی علاج وغیرہ کے ساتھ ہو۔ |

| نمبر شمار | اسماء الحسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۵۰ | اَلْبَاعِثُ<br>۵۷۳ | مُردوں کو زندہ کرنے والا | جو شخص روزانہ سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر ایک سو ایک مرتبہ "یَا بَاعِثُ" پڑھا کرے، انشاء اللہ اس کا دل علم و حکمت سے زندہ ہو جائے گا۔ |
| ۵۱ | اَلشَّهِيْدُ<br>۳۱۹ | حاضر و ناظر | جس شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو وہ صبح کے وقت اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ۲۱ مرتبہ "يَا شَهِيْدُ" پڑھ کر دم کرے، انشاء اللہ فرمانبردار ہو جائے گی۔ جو شخص اس اسمِ مُبارک کی کثرت سے تلاوت کرے گا، اس کا دل باطل سے متنفر ہو کر حق کی جانب مائل ہوگا۔ |
| ۵۲ | اَلْحَقُّ<br>۱۰۸ | برحق و برقرار | جو شخص چوکور کاغذ کے چاروں کونوں پر "اَلْحَقُّ" لکھ کر سحر کے وقت کاغذ کو ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی طرف بلند کر کے دُعا کرے، انشاء اللہ گمشدہ شخص یا سامان مل جائے گا اور نقصان و مصائب سے محفوظ رہے گا۔ |
| ۵۳ | اَلْوَكِيْلُ<br>۶۶ | بڑا کارساز | جو شخص کسی بھی آسمانی آفت کے خوف کے وقت "يَا وَكِيْلُ" کا وِرد کرے گا اور اس اسمِ مُبارک کو اپنا وکیل بنالے گا وہ انشاء اللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔ جسے کوئی غم یا مصیبت واقع ہو وہ "حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ" کی کثرت کرے، اللہ تعالیٰ اس کی تمام دنیوی و اُخروی پریشانیاں دُور فرما دیں گے۔ |

| نمبر شمار | اسمائے حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۵۴ | اَلْقَوِیُّ<br>۱۱۶ | بڑی طاقت و قوت والا | جو شخص واقعی مظلوم، کمزور اور مغلوب ہو وہ اس ظالم اور طاقتور دشمن کو دفع کرنے کی نیت سے بکثرت اس اسمِ مُبارک کو پڑھے تو انشاء اللہ اس سے محفوظ رہے گا. (بے محل اور ناحق یہ عمل ہرگز نہ کرے). |
| ۵۵ | اَلْمَتِیْنُ<br>۵۰۰ | شدید قوت والا | جس عورت کے دودھ نہ ہو اس کو "اَلْمَتِیْنُ" کاغذ پر لکھ کر دھو کر پلائیں، انشاء اللہ خوب دُودھ ہو گا۔ جو شخص لڑکا یا لڑکی پر "اَلْمَتِیْنُ" دس بار پڑھے گا تو وہ بچہ فسق و فجور اور گناہوں سے محفوظ رہے گا۔ |
| ۵۶ | اَلْوَلِیُّ<br>۴۶ | مددگار اور حمایتی | جو شخص اپنی بیوی کی عادتوں خصلتوں سے خوش نہ ہو وہ جب اس کے سامنے جائے تو اس اسمِ مُبارک کو پڑھا کرے انشاء اللہ نیک خصلت ہو جائے گی۔ جو شخص شبِ جُمعہ میں اس اسمِ مُبارک کو ایک ہزار بار پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اسے نیک اعمال کی توفیق عطا فرمائیں گے۔ |
| ۵۷ | اَلْحَمِیْدُ<br>۶۲ | لائقِ تعریف | جو شخص ۴۵ دن تک متواتر ۹۳ مرتبہ تنہائی میں پڑھا کرے اسکی تمام بُری خصلتیں دُور ہو جائیں گی انشاء اللہ۔ |
| ۵۸ | اَلْمُحْصِیْ<br>۱۴۸ | اشیاء کو علم و شمار میں رکھنے والا | جو شخص روٹی کے بیس ٹکڑوں پر روزانہ بیس مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھ کر دم کرے اور کھائے تو انشاء اللہ مخلوق اس کے لئے مسخر ہو جائے گی۔ |

| نمبرشمار | اسماءالحسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ۵۹ | اَلْمُبْدِئُ ۵۶ | پہلی بار پیدا کرنے والا | جو شخص سحر کے وقت حاملہ عورت کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر ۹۹ مرتبہ "یَا مُبْدِئُ" پڑھے گا، انشاء اللہ حمل ضائع ہونے سے محفوظ رہے گا اور جب تک بچہ کامل نہ ہوگا وضع حمل نہ ہوگا۔ |
| ۶۰ | اَلْمُعِیْدُ ۱۲۴ | دوبارہ پیدا کرنے والا | گمشدہ شخص کو واپس بلانے کے لئے جب گھر کے سب آدمی سو جائیں تو گھر کے چاروں کونوں میں ستر ستر مرتبہ "یَا مُعِیْدُ" پڑھے، انشاء اللہ سات روز میں واپس آجائے گا یا پتہ چل جائے گا۔ جو شخص اس اسم مبارک کا وِرد کرے گا اسے بھولی ہوئی باتیں یاد آجائیں گی ۔ اور جو شخص اس اسم مبارک کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے گا۔ اس کی حیرت دُور ہو جائے گی ۔ |
| ۶۱ | اَلْمُحْیِیُ ۶۸ | زندگی دینے والا | جو شخص بیمار ہو وہ کثرت سے "اَلْمُحْیِیُ" کا وِرد رکھے یا اگر کسی بیمار پر دم کیا جائے تو انشاء اللہ جلد صحتیاب ہو جائے ۔ جو شخص ۸۹ مرتبہ "اَلْمُحْیِیُ" پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے، وہ ہر طرح کی قید و بند سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔ |
| ۶۲ | اَلْمُمِیْتُ ۴۹۰ | موت دینے والا | جس شخص کا نفس اس کے قابو میں نہ ہو وہ سوتے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کر "اَلْمُمِیْتُ" پڑھتے پڑھتے سو جائے تو انشاء اللہ اس کا نفس مطیع ہو جائے گا۔ اگر کسی میں |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | اسراف کی عادت ہو تو وہ اس اسم مُبارک کی کثرت سے تلاوت کرے تو یہ عادتِ بداس سے چھوٹ جائے گی اور شوقِ عبادت پیدا ہو جائے گی ۔ |
| ٦٣ | اَلْحَیُّ ١٨ | ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والا | جو شخص روزانہ تین ہزار مرتبہ "اَلْحَیُّ" کا وِرد رکھے گا وہ انشاء اللہ کبھی بیمار نہ ہوگا۔ جو شخص اس اسمِ مُبارک کو چینی کے برتن پر مشک اور گلاب سے لکھ کر شیریں پانی سے دھو کر پیئے گا یا کسی دوسرے بیمار کو پلائے گا تو انشاء اللہ شفائے کامل نصیب ہوگی ۔ |
| ٦٤ | اَلْقَیُّوْمُ ١٥٦ | سب کو قائم رکھنے اور سنبھالنے والا | جو شخص بکثرت اس اسمِ مُبارک "یَا قَیُّوْمُ" کا وِرد رکھے گا، انشاء اللہ لوگوں میں اس کی عزت وساکھ زیادہ ہوگی، اور تنہائی میں بیٹھ کر وِرد کرے گا تو انشاء اللہ خوشحال ہو جائے گا۔ جو شخص صبح کی نماز کے بعد سے سورج نکلنے تک "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ" کا وِرد کیا کرے، انشاء اللہ اس کی سستی اور کاہلی دُور ہو جائے۔ ان ہر دو اسماء کی تلاوت سے نیند کا غلبہ دُور ہو جاتا ہے اور مستعدی پیدا ہو جاتی ہے ۔ |
| ٦٥ | اَلْوَاجِدُ ١٤ | ہر چیز کو پانے والا | جو شخص کھانا کھاتے وقت "یَاوَاجِدُ" کا وِرد رکھے، غذا اس کے قلب کی طاقت وقوت اور نورانیت کا باعث ہوگی، انشاء اللہ ۔ |

| نمبرشمار | اسماءِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| ٦٦ | اَلْمَاجِدُ ۴۸ | بزرگی اور بڑائی والا | جو شخص تنہائی میں اس اسمِ مُبارک کو اس قدر پڑھے کہ بے خود ہو جائے تو انشاء اللہ اس کے قلب پر انوارِ الٰہیہ ظاہر ہونے لگیں گے۔ |
| ٦٧ | اَلْوَاحِدُ ١٩ اَلْاَحَدُ | ایک، اکیلا | جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ "اَلْوَاحِدُ الْاَحَدُ" پڑھا کرے گا، اس کے دل سے انشاء اللہ مخلوق کی محبت اور خوف جاتا رہے گا۔ جس شخص کی اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس اسمِ مُبارک کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ اس کو اولادِ صالح نصیب ہوگی۔ |
| ٦٨ | اَلصَّمَدُ ١٣۴ | بے نیاز | جو شخص سحر کے وقت سجدہ میں سر رکھ ١١٥ یا ١٢٥ مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھے گا اس کو انشاء اللہ ظاہری و باطنی سچائی نصیب ہوگی۔ اور جو شخص باوضو اس اسمِ مُبارک کا وِرد جاری رکھے وہ انشاء اللہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔ اور کبھی ظالموں کے ہاتھ میں گرفتار نہ ہوگا۔ اور جب تک اس اسمِ مُبارک کا ذکر کرتا رہے گا بھوک کا اثر نہ ہوگا۔ |
| ٦٩ | اَلْقَادِرُ ٣٠٥ | قدرت والا | جو شخص دو رکعت نماز پڑھ کر ١٠٠ مرتبہ "یَا قَادِرُ" پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے دشمنوں کو ذلیل و رسوا فرمادیں گے (اگر وہ حق پر ہوگا)۔ اگر کسی شخص کو کوئی مشکل کام یا کسی کام میں دشواری یا دِقت پیش |

| نمبر شمار | اسماء حسنیٰ | معنی | خواص اور فوائد |
|---|---|---|---|
| | | | آجائے تو ۳۱ بار "یَاقَادِرُ" پڑھے انشاء اللہ وہ دشواری دُور ہوجائے گی ۔ |
| ۷۰ | اَلْمُقْتَدِرُ ۷۴۴ | پوری قدرت رکھنے والا | جو شخص سو کر اٹھنے کے بعد بکثرت "یَامُقْتَدِرُ" کا وِرد کیا کرے یا کم از کم بیس مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ اسکے تمام کام آسان ہوجائیں گے ۔ |
| ۷۱ | اَلْمُقَدِّمُ ۱۸۴ | پہلے اور آگے کرنے والا | جو شخص جنگ کے وقت کثرت سے "یَامُقَدِّمُ" پڑھتا رہے گا اللہ تعالیٰ اسے (پیشقدمی کی) قوت یقیناً عطا فرمادیں گے اور دشمنوں سے محفوظ رکھیں گے۔ اور جو شخص ہر وقت "یَامُقَدِّمُ" کا وِرد رکھے گا انشاء اللہ وہ اللہ تعالیٰ کا مطیع اور فرمانبردار بن جائے گا۔ |
| ۷۲ | اَلْمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | پیچھے اور بعد میں رکھنے والا | جو شخص کثرت سے "یَامُؤَخِّرُ" کا وِرد رکھے گا اسے انشاء اللہ سچی توبہ نصیب ہوگی، اور جو شخص روزانہ سو مرتبہ اس اسم مُبارک کو پابندی سے پڑھا کرے اس کو انشاء اللہ حق تعالیٰ کا ایسا قرب نصیب ہوگا کہ اس کے بغیر چین نہ آئے گا۔ |
| ۷۳ | اَلْاَوَّلُ ۳۷ | سب سے پہلا | جس شخص کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ چالیس دن تک چالیس مرتبہ روز "یَااَوَّلُ" پڑھا کرے انشاء اللہ اسکی مُراد پوری ہوگی۔ جو شخص مسافر ہو وہ جُمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ "یَااَوَّلُ" پڑھے، انشاء اللہ جلد وطن واپس بخیریت پہنچے گا ۔ |

| نمبر شمار | اسمارِ حسنیٰ | معنیٰ | خواص اور فوائد |
| --- | --- | --- | --- |
| ۷۴ | اَلْاٰخِرُ ۸۰۱ | سب کے بعد | جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ "یَا اٰخِرُ" پڑھا کرے اس کے دل سے غیر اللہ کی محبّت دُور ہوجائے گی اور انشاء اللہ ساری عمر کی کوتاہیوں کا کفارہ ہوجائے گا اور خاتمہ بالخیر ہوگا۔ |
| ۷۵ | اَلظَّاهِرُ ۱۱۰۶ | ظاہر و آشکارا | جو شخص نمازِ اشراق کے بعد پانچ سو مرتبہ "یَا ظَاهِرُ" کا ورد کیا کرے، اللہ تعالیٰ اسکی آنکھوں میں روشنی اور دل میں نور عطا فرمادیں گے، انشاء اللہ۔ |
| ۷۶ | اَلْبَاطِنُ ۶۲ | پوشیدہ و پنہاں | جو شخص روزانہ ۳۳ مرتبہ "یَا بَاطِنُ" پڑھا کرے گا انشاء اللہ اس پر باطنی اسرار ظاہر ہونے لگیں گے اور اس کے قلب میں انس و محبتِ الٰہی پیدا ہوگی۔ جو شخص دو رکعت نماز ادا کرکے "هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ" پڑھا کرے، انشاء اللہ اسکی تمام حاجتیں پوری ہوں گی اور تمام خیالاتِ باطلہ دُور ہوجائیں گے۔ |
| ۷۷ | اَلْوَالِيْ ۴۷ | متولی اور متصرف | جو شخص کثرت سے "یَا وَالِيْ" کا ورد رکھے گا وہ ناگہانی آفتوں سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔ کورے آبخورے پر یہ اسمِ مُبارک لکھ کر اس میں پانی بھر کر مکان میں چھڑکے گا تو وہ مکان بھی انشاء اللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ اگر کسی کو مسخر کرنا چاہے تو گیارہ مرتبہ |

| خواص اور فوائد | معنیٰ | اسمائے حسنیٰ | نمبر شمار |
|---|---|---|---|
| یہ اسمِ مُبارک پڑھے انشاء اللہ وہ فرمانبردار ہو جائے گا ۔اس اسمِ مُبارک کی کثرت بجلی کی کڑک سے بھی محفوظ رکھتی ہے ۔ | | | |
| جو شخص کثرت سے "یَا مُتَعَالِیُ" کا وِرد رکھے انشاءاللہ اس کی تمام مشکلات رفع ہو جائیں گی ۔ اور جو عورت حالتِ حیض میں کثرت سے اس اسمِ مُبارک کا وِرد رکھے ، انشاء اللہ اسکی تکلیف رفع ہو گی ۔ | سب سے بلند و برتر | اَلْمُتَعَالِ<br>۵۵۱ | ۷۸ |
| جو شخص (نعوذ باللہ) شراب نوشی اور زنا کاری جیسے بدترین گناہوں میں مُبتلا ہو وہ روزانہ سات مرتبہ یہ اسمِ مُبارک پڑھے ، انشاء اللہ ان گناہوں کی رغبت جاتی رہے گی ۔ جو شخص حُبِ دُنیا میں مُبتلا ہو وہ اس اسمِ مُبارک کو کثرت پڑھتا رہے ، انشاء اللہ دُنیا کی محبت اس کے دل سے جاتی رہے گی ۔ جو شخص اپنے بچّے کے پیدا ہونے کے بعد ہی سات مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھ کر دم کرے اور اللہ کے سپرد کر دے ، وہ بلوغ تک تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا اور نیک بخت اُٹھے گا ۔ | بڑا اچھا سلوک کرنے والا | اَلْبَرُّ<br>۲۰۲ | ۷۹ |
| جو شخص نمازِ چاشت کے بعد ۳۶۰ مرتبہ اس اسمِ مُبارک کو پڑھا کرے ، انشاء اللہ اسے سچّی توبہ نصیب ہو ۔ جو شخص کثرت سے اس اسمِ مُبارک کو پڑھا کریگا انشاء اللہ | بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا | اَلتَّوَّابُ<br>۴۰۹ | ۸۰ |

## سورۃ التحریم (۶۶)

☆ جو عورت ہمیشہ روزانہ باوضو سورۃ تحریم پڑھے گی انشاء اللہ اس کا خاوند اسے ہمیشہ راحت و آرام سے رکھے گا اور اس کی اولاد تابع فرمان ہوگی۔

## سورۃ الملک (۶۷)

☆ اولاد کیلئے بوقت تہجد دو رکعت نفل اکتالیس روز تک اس طرح پڑھے کہ دونوں رکعت میں سورۃ الملک کی تلاوت کرے انشاء اللہ اولاد ہوگی۔

☆ عذاب قبر سے نجات کیلئے روزانہ ایک بار بعد نماز عشاء تلاوت کریں۔

## سورۃ القلم (۶۸)

☆ ۷۰ بار سورۃ القلم پڑھنے سے چغل خور اور برا کہنے والوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## سورۃ الحاقہ (۶۹)، سورۃ المعارج (۷۰)، سورۃ النوح (۷۱)

☆ دشمن کے شر سے بچنے کیلئے ہفتے کی صبح بعد نماز فجر ۲۱ بار سورۃ الحاقہ پڑھیں۔

☆ بری موت سے بچنے کیلئے عصر کی نماز کے بعد سورۃ النوح پڑھیں۔

## سورۃ الجن (۷۲)

☆ قیدی اگر سورۃ الجن کو روزانہ پڑھے تو اسے رہائی نصیب ہوگی۔ اور آسیب زدہ کو دم کر کے پلانے سے آفاقہ ہوگا۔

## سورۃ المزمل (۷۳)

☆ جس گھر میں فاقہ رہتا ہو روزانہ بعد نماز عشاء ایک بار سورۃ مزمل پڑھیں انشاء اللہ گھر میں برکت ہوگی۔

☆ جس کے بچے مرجاتے ہوں تو سات بار باوضو سورۃ مزمل پڑھ کر چھالیہ پر دم کر کے اس میں سوراخ کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ بچے کی عمر دراز ہوگی۔

## سورۃ المدثر (۷۴)

☆ محتاجی دور کرنے کیلئے اس سورۃ کو روزانہ ۱ بار پڑھیں۔

## سورۃ قیامہ (۷۵)

☆ تسخیر خلائق کیلئے اس سورۃ کو روزانہ ۷ بار پڑھیں۔

## سورۃ الدہر (۷۶)

☆ سات بار روزانہ اس سورۃ کی تلاوت کرنے سے دشمنوں کے شر سے حفاظت ہوتی ہے۔

## سورۃ المرسلات (۷۷)

☆ اگر کسی کا سانس پھولتا ہو اور یا برے خواب دیکھتا ہو تو اس سورۃ مبارکہ کو دم کر کے پینے سے افاقہ ہوگا۔

## سورۃ النبا (۷۸)

☆ سورۃ نبا کا بعد از نماز عصر پڑھنا دل میں ایمان اور نور پیدا کرتا ہے۔

## سورۃ النازعات (۷۹) سورۃ عبس (۸۰) سورۃ التکویر (۸۱)

☆ جو شخص روزانہ ۲۱ بار سورۃ النازعات پڑھے گا وہ موت کی تنگی سے محفوظ رہے گا۔ اور خاتمہ بالایمان ہوگا۔

☆ ہر قسم کی رکاوٹوں کو دور کرنے کیلئے سورۃ تکویر کو ۲۱ بار تلاوت کریں۔

## سورۃ انفطار (۸۲)

☆ سحر اور جادو کسی مکان میں دفن ہو اور اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس سورۃ کو ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پورے مکان کی دیواروں پر چھڑکیں انشاء اللہ خواب میں جگہ معلوم ہو جائے گی۔

## سورۃ المطففین (۸۳)

☆ ۷۰ بار یہ سورۃ پڑھنے سے بچے کی آسانی ولادت ہوگی۔

## سورۃ انشقاق (۸۴)

☆ اگر کسی کو بچھو نے ڈنگ مار دیا ہو اور زہر کے سبب تکلیف ہو تو یہ سورۃ دم کریں۔

## سورۃ البروج (۸۵)

☆ دشمنوں کے شر سے بچنے کیلئے ۵ بار روزانہ پڑھیں۔

## سورۃ الطارق (۸۶)

☆ جس گھر میں سانپ بچھو یا شیاطین ہوں تو یہ سورۃ لکھ کر لگانے سے وہ گھر محفوظ ہو جائے گا

## سورۃ الاعلیٰ (۸۷)

☆ بواسیر کیلئے روزانہ ایک بار پڑھ کر پینے سے مرض ختم ہو جاتا ہے۔

## سورۃ الغاشیہ (۸۸)

☆ جس کی ہچکی بند نہ ہوتی ہو تو یہ سورۃ باوضو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

## سورۃ الفجر (۸۹)

☆ جو شخص چاہے کہ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہو تو اس سورۃ کو ۱۰۰ بار پڑھ کر دعا کرے۔

## سورۃ البلد (۹۰)

☆ جو شخص درد گردہ کا مریض ہو اس سورۃ کو روزانہ ۱۱ بار پڑھ کر دم کر کے پیے۔

## سورۃ الشمس (۹۱) سورۃ الیل (۹۲)

☆ کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو اس کی سلامتی کیلئے سورۃ الیل کو ہرن کی کھال پر لکھ کر درخت پر لٹکا ئیں ان شاء اللہ جلد واپس آ جائے گا۔

## سورۃ الضحیٰ (۹۳)

☆ بھولی ہوئی چیز کو یاد کرنے کیلئے اس سورۃ کی تلاوت کریں۔

## سورۃ الانشراح (۹۴)

☆ جو شخص ۷ روز تک ہر نماز کے بعد ۷ بار اس سورۃ کی تلاوت کرے گا اللہ اس کی بے چینی دور فرما دیں گے۔

## سورۃ والتین (۹۵)

☆ اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے گھر خوبصورت لڑکا پیدا ہو تو حمل کی ابتداء سے ۹ ماہ تک چینی کی طشتری پر سورۃ والتین لکھ کر بیوی کو چٹائے۔

## سورۃ العلق (۹۶)

☆ اس سورۃ کا فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے سے پہلے ۷ بار پڑھنا پھر سجدہ کرنا اور سجدے میں حسبی اللہ ونعم المولیٰ ونعم النصیر ۷ بار پڑھنا جوڑوں کے درد کو ختم کرتا ہے۔

## سورۃ القدر (۹۷)

☆ اگر کسی کو خارش ہوگئی ہو تو اس سورۃ کا دم کرنے سے افاقہ ہوتا ہے۔

## سورۃ البینہ (۹۸)

☆ یرقان کے مریض کیلئے دم کر کے پئیں اور گلے میں ڈالیں

## سورۃ الزلزال (۹۹)

☆ سونے سے قبل تین بار پڑھنے سے وقت پر آنکھ کھل جاتی ہے۔

## سورۃ العادیات (۱۰۰) سورۃ القارعہ (۱۰۱) سورۃ التکاثر (۱۰۲)

☆ ہر مشکل عمل کیلئے سورۃ القارعہ کو ۱۰۸ بار پڑھنا مجرب ہے۔

☆ دنیا کی محبت کو دل سے نکالنے کیلئے سورۃ التکاثر کو ۳ بار روزانہ پڑھیں

## سورۃ العصر (۱۰۳) سورۃ الھمزہ (۱۰۴) سورۃ الفیل (۱۰۵)

☆ ہر عمل میں کامیابی کیلئے سورہ عصر کو بعد نماز عصر ۱۰۱ بار پڑھ کر دعا کریں۔

☆ اگر کسی ظالم و جابر کے سامنے جانا ہو تو سورۃ ھمزہ کو ۲۱ بار پڑھ لیا کریں۔

## سورۃ قریش (۱۰۶)

☆ اگر کسی کے پیشاب میں خون آتا ہو تو جب بھی کھانا کھائے تو اس سورۃ کو پڑھ کر دم کر لیا کرے۔

## سورۃ الماعون (۱۰۷)

☆ دشمنوں کے ناحق مقدمات سے بچنے کیلئے ۳۰ دن تک روزانہ گیارہ سو بار اس کی تلاوت کریں۔

## سورۃ الکوثر (۱۰۸)

☆ درد سر کیلئے ۷ بار پڑھ کر دم کرنا مجرب ہے۔

## سورۃ الکافرون (۱۰۹)

☆ مغرب اور فجر کی سنتوں میں اس سورۃ کی تلاوت خاتمہ بالایمان کا ذریعہ ہے۔

## سورۃ النصر (۱۱۰) سورۃ اللہب (۱۱۱)

☆ سورۃ اللہب کو ۳۰۰۰ بار روزانہ پڑھنے سے دشمن برباد ہوگا۔

## سورۃ اخلاص (۱۱۲)

☆ جو عورت بانجھ ہو دس دن روزانہ ۱۰۰۰ بار اس سورۃ مبارکہ کی تلاوت کرے۔

## معوذتین (۱۱۴۔۱۱۳)

☆ ہر قسم کے سحر و جادو کو ختم کرنے کیلئے ان سورتوں کو ۱۰۰ بار پڑھ کر دم کریں۔

## عمل برائے تسخیر عام وخاص

حکماء، ڈاکٹر وکلاء، وکاندار و تاجر حضرات کیلئے انمول تحفہ

اول سورۃ رحمٰن خوب اچھی طرح یاد کرلیں اور روزانہ صبح جب سورج نکلے اور ایک نیزہ بلند ہو جائے تو سورج کی طرف منہ کر کے سورۃ رحمٰن پڑھنا شروع کریں۔ جب آیت فبای الاء ربکما تکذبان پر آئیں تو دائیں ہاتھ کی شہادت والی انگلی سے سورج کی طرف ایک اشارہ کردیں۔

اسی طرح ہر مرتبہ فبای الاء ربکما تکذبان پر انگلی سے اشارہ کر دیا کریں یہاں تک کہ سورۃ ختم ہو جائے۔ یہ عمل چالیس دن تک کریں بعد ختم چلہ روزانہ ایک مرتبہ سورۃ رحمٰن پڑھتے رہیں۔ یہ عمل روزانہ پانچ منٹ کا ہے ایک ہفتہ بعد آمد مخلوق شروع ہو جاتی ہے لیکن یہ زکوۃ ہے آپ التفات نہ کریں اور آنے والوں کو کمال اخلاق سے بٹھایا کریں اور خوش مزاجی سے پیش آئیں۔

ایک چلہ میں عام مخلوق کی آمد، دوسرے چلہ میں خاص لوگوں کی آمد، تیسرے چلہ میں رئیسوں کی آمد، چوتھے چلہ میں رات دن مخلوق کا ہجوم لگا رہتا ہے۔ اگر تجارتی کاروبار ہے سب خریداری کریں گے۔ اور ہر شخص دکان کی طرف خود بخود کھنچ کر آئے گا۔ عجیب وغریب صفات کا عمل ہے اگر کسی حاکم یا افسر کے پاس جانا ہے تو ایک بار سورہ رحمٰن پڑھ کر جائیں اگر زیادہ وقت نہ ہو تو تین بار فبای الاء ربکما تکذبان پڑھ لیا کریں پھر سلام کریں افسر کمال خوش اخلاقی سے پیش آئے گا۔ انشاء اللہ

# درود شریف کی فضیلت و برکات

درود شریف کی فضیلت و برکات اس قدر ہیں کہ تمام مشکلات اور مصائب کا حل اس کے ورد میں مضمر ہے اللہ تبارک و تعالیٰ نے قرآن پاک میں کسی عمل کی تلقین کے بارے میں یہ نہیں فرمایا کہ میں یہ کام کرتا ہوں لہٰذا تم بھی کیا کرو مگر درود شریف کے بارے میں قرآن پاک کی سورۃ الاحزاب آیت 56 میں خاص طور پر یہ فرماتے ہیں کہ:

إِنَّ اللَّهَ وَمَلَٰئِكَتَهُۥ يُصَلُّونَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يَٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ ءَامَنُوا صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا

(اللہ پاک اور اس کے فرشتے آپ ﷺ پر درود و سلام بھیجتے ہیں پس اے ایمان والو! تم بھی ان (نبی کریم ﷺ) پر درود و سلام بھیجو) سبحان اللہ کتنا عظیم ذکر ہے جس کے ذاکر خود اللہ پاک ہیں اس بات پر غور کریں تو یہ نتیجہ سامنے آتا ہے کہ درود شریف اللہ پاک کی بارگاہ میں قبول ہی قبول ہے تو جس دعا کے اول آخر درود شریف پڑھا جائے گا وہ دعا کیوں نہ قبول ہوگی۔ حضرت عمر بن خطابؓ فرماتے ہیں کہ دعا آسمان و زمین کے درمیان معلق رہتی ہے اور اس کا کچھ حصہ اوپر نہیں چڑھتا جب تک کہ تو اپنے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود پاک نہ بھیجے۔

درود شریف کے فضائل و مناقب اور احکام اتنے زیادہ ہیں کہ اس پر مفصل اور مختصر سینکڑوں کتابیں (بلا مبالغہ) لکھی جا چکی ہیں۔ انہی مستند و معتبر کتب سے منتخب کی گئی چند احادیث مبارکہ ملاحظہ فرمائیں کہ جن میں درود شریف کی فضیلت و برکات کا بیان ہے۔

حضرت ابوطلحہؓ فرماتے ہیں کہ ایک دن حضور نبی کریم ﷺ خوش و خرم تشریف لا رہے تھے، ارشاد فرمایا: میرے پاس حضرت جبرائیل تشریف لائے اور کہا یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ اس بات پر راضی نہیں کہ آپ کا کوئی امتی آپ پر ایک بار درود پاک پڑھے تو میں اس پر دس بار درود پاک پڑھوں، آپ کا امتی آپ پر ایک بار سلام پڑھے اور میں اس پر دس بار سلام پڑھوں۔

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے جمعہ کے دن مجھ پر درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس کے اس سال کے گناہ معاف فرما دے گا۔

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میرا جو امتی خلوص دل کے ساتھ مجھ پر درود شریف پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود بھیجے گا۔ اس کے نامہ اعمال میں دس نیکیاں لکھے گا اس کے دس درجات بلند ہوں گے اور دس برائیاں مٹادی جائیں گی۔

ایک حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص ہر روز سو مرتبہ درود شریف پڑھے اس کی سو حاجات پوری کی جائیں گی، جن میں سے تیس دنیا میں اور باقی آخرت میں پوری کی جائیں گی۔

بیہقی نے لکھا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص میری قبر پر درود پاک پڑھتا ہے اس کو میں خود سنتا ہوں اور جو مجھ سے فاصلے پر پڑھتا ہے وہ میرے پاس (فرشتوں کے ذریعے) پہنچادیا جاتا ہے۔

اسی طرح بے شمار احادیث مبارکہ سے درود شریف کی برکات ثابت ہیں مگر یہاں ہم درج بالا پر ہی اکتفا کرتے ہیں۔ اللہ پاک مجھے اور آپ کو درود شریف کی کثرت نصیب فرمائے۔
آمین ثم آمین یارب العالمین

# حضور ﷺ کی شفاعت واجب ہو جائے

۱۔ حضرت رویفعؓ بن ثابت انصاریؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص اس طرح کہے

## اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

تو اس پر میری شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔

۲۔ یہ درود شریف حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے مرفوعاً مروی ہے اور ایک حدیث میں ہے کہ جو شخص میرے لئے وسیلہ کی دعا کرے گا اس پر میری شفاعت اترے گی یعنی محقق ہو جائے گی۔ دوسری جگہ ارشاد ہے کہ واجب ہو جائے گی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى (سَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَّاَبْلِغْهُ
الْوَسِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ مِنَ الْجَنَّةِ
اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِي الْمُصْطَفَيْنَ مَحَبَّتَهٗ
وَفِي الْمُقَرَّبِيْنَ مَوَدَّتَهٗ وَفِي الْاَعْلَيْنَ
ذِكْرَهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْهِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

(فضائل درود)

## مال میں برکت ہوگی

حضرت ابوسعیدؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ جس شخص کو منظور ہو کہ میرا مال بڑھ جائے وہ یوں کہا کرے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ
وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ
وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

## امام شافعیؒ کا اعزاز

روضۃ الاحباب میں امام اسماعیل بن ابراہیم مدنی سے مروی ہے کہ انہوں نے امام شافعی کو انتقال کے بعد خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ وہ بولے مجھے بخش دیا اور حکم دیا کہ مجھ کو تعظیم واحترام کے ساتھ بہشت میں لیجاویں اور سب برکت ایک درود کی ہے جس کو پڑھا کرتا تھا میں نے پوچھا وہ کونسا درود؟ فرمایا یہ ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَهُ
الذَّاکِرُوْنَ وَکُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِهِ الْغَافِلُوْنَ

(حاشیہ حصن حصین)

## ہر مصیبت سے نجات کیلئے

مناہج الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب فجر منیر سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ شیخ صالح موسیٰ ضریر تھے انہوں نے اپنا گزرا ہوا قصہ مجھ سے بیان کیا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا میں اس میں موجود تھا اس وقت مجھ کو غنودگی سی ہوئی اس حالت میں رسول اللہ ﷺ نے مجھ کو یہ درود تعلیم فرما کر ارشاد فرمایا کہ جہاز والے اس کو ہزار بار پڑھیں ہنوز تین سو بار تک نوبت پہنچی تھی کہ جہاز نے نجات پائی۔ وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً
تُنَجِّیْنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ
وَتَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا
بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا
عِنْدَكَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی
الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوةِ وَبَعْدَ
الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

فائدہ: حکیم الامت حضرت تھانویؒ نے زاد السعید کے حاشیہ پر اس درود شریف کا کثرت سے پڑھنا اور مکان میں لکھ کر چسپاں کرنا تمام امراض وبائیہ ہیضہ وطاعون وغیرہ سے حفاظت کیلئے مفید اور مجرب لکھا ہے۔ اور یہ کہ قلب کو عجیب اطمینان بخشتا ہے۔

## اس درود شریف کے پڑھنے والے کا

# حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خصوصی اکرام فرمایا

اس درود شریف کے پڑھنے والے کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خصوصی اکرام فرمایا اس کو قریب بٹھایا اس پر صحابہؓ کو تعجب ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ صاحب یہ درود پڑھا کرتے تھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

(القول البدیع، مختصر حزب الاعظم)

# شوہر کے ظلم اور تنگ دستی سے حفاظت کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْفَرْقِ وَالْفُرْقَانِ ۝ وَجَامِعِ الْوَرَقِ وَمُنْزَلِہٖ مِنْ سَمَاءِ الْقُرْاٰنِ ۝ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّسَلِّمْ ۝

فائدہ: اگر شوہر مار پیٹ اور ظلم و ستم کرتا ہو یا کوئی تنگ دستی اور محتاجی کا شکار ہو تو یہ درود شریف بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب یا عشاء 71 بار پڑھ کر دعا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ شوہر بیوی پر مہربان ہو جائے گا اور محتاجی و تنگ دستی سے بھی محفوظ رہے گا۔

## مقبولیت عامہ اور تسخیر قلوب کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَاۃً مَقْرُوْنَۃً بِذِکْرِہٖ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَاۃً جَامِعَۃً بَیْنَ فَرْحِہٖ وَسُرُوْرِہٖ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَاۃً مُحِیْطَۃً بِطُوْرِہٖ وَصُوْرِہٖ ○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَاۃً مُنَوِّرَۃً لِقُلُوْبِ اَصْحَابِ صُدُوْرِہٖ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلَاۃً شَارِحَۃً لِمَفْتُوْحِہٖ فِیْ مَسْطُوْرِہٖ ○ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ اِخْوَانِہٖ مِنَ الْاَنْبِیَاءِ وَالْاَوْلِیَاءِ بِعَدَدِ عُبُوْرِہٖ وَمُرُوْرِہٖ بَیْنَ الْمَاءِ وَطُھُوْرِہٖ وَنُوْرِہٖ وَظُھُوْرِہٖ ○ وَالْحَقِّ وَاُمُوْرِہٖ

اس درود میں عجیب قوت تسخیر ہے۔ اگر کوئی ہر نماز کے بعد تین بار اس درود شریف کے پڑھنے کا معمول رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں میں عجیب مقبولیت اور اہل اقتدار کی نگاہ میں محبوبیت عطا کر دیتے ہیں۔ نیز اگر کوئی گیارہ بارہ مرتبہ اس درود کو عطر گلاب پر دم کر کے چہرے پر مل کر حاکم وقت یا مطلوبہ شخص سے ملاقات کرے تو وہ بلا حیل و حجت اس کا کام کر دے گا اور انٹرویو میں کامیابی کیلئے نہایت موثر ہے۔

## دل کی گھبراہٹ اور بلڈ پریشر کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الطَّاھِرِ الزَّکِیِّ صَلَاۃً تُحَلُّ بِہِ الْعُقَدُ تُفَکُّ بِھَا الْکُرَبُ۔

فائدہ: جس کا دل خوامخواہ گھبرانے لگے اور انجانا خوف طاری ہو یا بلڈ پریشر کا مریض ہو تو

یہ درود شریف روزانہ بعد نماز مغرب 313 بار پڑھ کر سینہ میں پھونک لے اور آدھا کپ پانی پر دم کر کے پی لیا کرے تو انشاء اللہ بہت جلد افاقہ ہوگا اور طمانیت قلب نصیب ہوگی۔ امراض قلب میں نہایت اکسیر ہے۔

## باغات اور فصلوں کو بیماریوں سے بچانے کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ وَبِعَدَدِ اَقْطَارِ الْاَمْطَارِ ۝ وَبِعَدَدِ دَوَابِّ الْبَوَارِیْ وَالْبِحَارِ ۝ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ۔

۲۱ بار روزانہ پڑھ کر دم کریں۔

## ادائیگی قرض کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ اَبَدًا اَفْضَلَ صَلَوَاتِکَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَنَبِیِّکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا ۝ وَزِدْہُ تَشْرِیْفًا ۝ وَاَنْزِلْہُ الْمَنْزِلَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَکَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ۔

فائدہ: اگر کوئی قرض دار فرصت کے اوقات میں یکسوئی کے ساتھ روزانہ ایک سو ایک مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے تو اللہ تعالیٰ غیب سے اس کے قرض کی ادائیگی کا انتظام کر دیتے ہیں نہایت مجرب ہے۔

## مستقل مزاجی پائیں اور تضییع اوقات سے بچیں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ ○ وَکُلَّمَا سَھٰی عَنْہُ الْغَافِلُوْنَ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

فائدہ: جو شخص بھی بعد نماز فجر بطور وظیفہ ایک سو بار یہ درود شریف پڑھ لیا کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو دینی و دنیاوی کاموں میں یکسوئی اور مستقل مزاجی عطا کر دیتے ہیں نیز اس کی برکت سے اوقات ضائع ہونے سے بچ جاتے ہیں اور کاموں میں آسانی پیدا ہو جاتی ہے۔

## آنکھ کی جملہ تکالیف اور بینائی تیز کرنے کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُہٗ ○ وَالرَّحْمَۃِ لِلْعَالَمِیْنَ ظُھُوْرُہٗ ○ عَدَدَ مَنْ مَّضٰی مِنْ خَلْقِکَ وَمَنْ بَقِیَ ○ وَمَنْ سَعِدَ مِنْھُمْ وَمَنْ شَقِیَ ○ صَلٰوۃً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِیْطُ بِالْحَدِّ ○ صَلٰوۃً لَّا غَایَۃَ لَھَا وَلَا انْتِھَاءَ ○ وَلَا اَمَدَ لَھَا وَلَا انْقِضَاءَ ○ صَلَوَاتِکَ الَّتِیْ صَلَّیْتَ عَلَیْہِ ○ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِکَ ○ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ کَذٰلِکَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی ذٰلِکَ

فائدہ: اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد یہ درود شریف پڑھ کر انگلیوں پر دم کرے اور آنکھوں پر پھیر لیا کرے تو اللہ تعالیٰ آنکھ کی ایسی تکالیف بھی دور کر دیتے ہیں جس سے ڈاکٹر عاجز آ گئے ہوں اور بینائی تیز ہو جاتی ہے۔ آزمودہ ہے۔

## ہر قسم کے درد اور لاعلاج بیماری کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَاءٍ وَّ دَوَاءٍ ۝ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

فائدہ: کسی بھی قسم کے درد اور مرض کیلئے مریض پر یہ درود شریف اس طرح دم کرے کہ اول آخر تین بار یہ درود پڑھے اور درمیان میں سات بار سورہ فاتحہ مع بسم اللہ اور تین بار سورہ اخلاص پڑھ کر اس کا ثواب حضرت علامہ مخدوم محمد ہاشم سندھی کو بخش دے اور مریض پر دم کرے تو انشاء اللہ العزیز فوراً شفا ہو جائے۔ نیز اگر مریض لاعلاج قرار دے دیا گیا ہو یا بیماری سخت ہو تو یہ درود شریف اول و آخر ایک سو بار پڑھے۔ شوگر اور کینسر جیسے موذی امراض میں نہایت اکسیر پایا ہے۔

## قرض سے محفوظ رہنے کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

فائدہ: جو شخص چاہے کہ کبھی قرض دار نہ ہو یا اگر ہو جائے تو جلد نجات پائے۔ اس کو چاہیے کہ بعد نماز ظہر سو مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو قرض سے بچائیں گے اور اگر مقروض ہوا تو غیب سے قرض کی ادائیگی کا انتظام کر دیں گے۔ اور آخرت میں کسی نعمت کی ناقدری پر پکڑ نہیں ہوگی۔ انشاء اللہ العزیز

## موذی جانوروں سے حفاظت کیلئے

صَلَّی اللّٰہُ سُبْحَانَہٗ وَبِحَمْدِہٖ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِہٖ وَرَسُوْلِہِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ

فائدہ: اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد سات مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر بدن پر دم کرے تو جن آسیب اور سانپ بچھو کوئی بھی موذی جانور اس کو تکلیف نہ دے سکے گا۔ اور نہ کوئی ظالم و سرکش اس پر غلبہ پاسکے گا نیز کثرت سے اس کا ورد کرنا عجیب حفاظتی حصار کی طاقت رکھتا ہے۔

## اولاد کی کامیابی اور عزت کیلئے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْعَالَمِیْنَ حَبِیْبِکَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ ۝ صَلَاۃً اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ ۝ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ کَذَالِکَ

فائدہ: اگر کوئی شخص بعد نماز فجر اور مغرب 71 مرتبہ اور دیگر نمازوں کے بعد سات مرتبہ یہ درود شریف پابندی سے پڑھا کرے تو انشاء اللہ العزیز اس کو اور اس کی اولاد کو معاشرے میں باعزت مقام حاصل رہے گا۔

## اَسّی سال کے گناہ معاف اور اَسّی سال کی عبادت کا ثواب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا ۝

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود بھیجنا پل صراط پر گزرنے کے وقت نور ہے اور جو شخص جمعہ کے دن اسی بار مجھ پر درود شریف پڑھے اس کے اسی سال کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ کہا گیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ پر کس طرح درود شریف پڑھیں؟ فرمایا:۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَنَبِیِّکَ وَرَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ ؕ (القول البدیع للسخاویؒ)

## سب سے افضل حمد اور درود شریف

علامہ ابن المشتہر فرماتے ہیں کہ جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اللہ جل شانہ کی ایسی حمد کرے جو سب

سے زیادہ افضل ہو جو اس کی مخلوق میں کسی نے (اب تک) نہ کی ہو، اولین و آخرین اور ملائکہ مقربین، آسمان والوں اور زمین والوں میں سے بھی افضل ہو اور اسی طرح یہ چاہے کہ حضور اقدس ﷺ پر ایسا درود پڑھے جو ان سے سب افضل ہو جتنے درود کسی نے پڑھے ہوں اور اسی طرح یہ بھی چاہتا ہو کہ وہ اللہ جل شانہ سے کوئی ایسی دعا مانگے جو ان سب سے افضل ہو جو کسی نے (اب تک) مانگی ہوں تو وہ یہ پڑھا کرے:۔

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا اَنْتَ اَهْلُهٗ فَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى (سَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ كَمَا اَنْتَ اَهْلُهٗ وَافْعَلْ بِنَا مَا اَنْتَ اَهْلُهٗ فَاِنَّكَ اَهْلُ التَّقْوٰى وَاَهْلُ الْمَغْفِرَةِ

## ایک عظیم نیکی کے لکھنے میں فرشتوں کا اللہ سے رجوع کرنا

حضرت ابن عمرؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ "اللہ کے بندوں میں سے ایک بندے نے (اللہ تعالیٰ کی اس طرح) تعریف کی:

يَا رَبِّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا يَنْبَغِيْ لِجَلَالِ وَجْهِكَ وَلِعَظِيْمِ سُلْطَانِكَ

تو فرشتے مشکل میں پڑ گئے اور سمجھ نہ سکے کہ وہ اسے کس طرح لکھیں۔ تو وہ آسمانی طرف چڑھے اور عرض کیا اے ہمارے پروردگار تیرے بندہ نے ایک ایسا جملہ کہا ہے کہ ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم اس (کے ثواب) کو کس طرح لکھیں۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اس کلمہ کو اسی طرح سے لکھو جس طرح سے میرے بندہ نے کہا ہے یہاں تک کہ میرا بندہ جب مجھ سے ملے گا تو اسے اس کا انعام دوں گا۔ (ابن ماجہ، طبرانی، مجمع الزوائد، تفسیر قرطبی، کنز العمال)

فائدہ: اس روایت سے معلوم ہوا کہ مذکورہ کلمہ پڑھنے کا عظیم ثواب ہے ہمیں اس عمل کو یاد کر کے پڑھتے رہنا چاہیے اللہ پاک ہمیں بھی اس کا بہت بڑا ثواب عطا فرمائیں گے۔

# اس کا ثواب ستر فرشتوں کو ایک ہزار دن تک مشقت میں ڈالے گا۔

## جَزَى اللّٰهُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَّا هُوَ اَهْلُهٗ

فائدہ: مشقت میں ڈالنے سے مراد یہ ہے کہ ہزار دن تک اس کا ثواب لکھتے لکھتے تھک جائیں گے۔ (الترغیب ص۱۶۴، ج۳ بروایت طبرانی فی الکبیر الاوسط)

# صلوٰۃ الحاجت

حضرت امام جعفر صادقؒ نے فرمایا اس عمل کے کرنے سے اللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری کرتے ہیں۔

دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور پہلی رکعت میں سورۃ کافرون دس بار اور دوسری رکعت میں سورۃ اخلاص دس بار پڑھیں سلام پھیرنے کے بعد دس بار تیسرا کلمہ اور دس بار درود شریف اور دس بار ربنا اٰتنا فی الدنیا اور پھر ہاتھ اٹھا کر درود شریف پڑھیں اور 100 بار یارب یارب کہیں اور پھر حاجت کا تذکرہ کریں اور پھر درود شریف پڑھ کر آمین کہہ دیں۔

مقاتلؒ سے ایک مجرب دعا منقول ہے جس سے عیسیٰؑ مردوں کو زندہ کرتے تھے جب تو اس دعا کو پڑھنا چاہے تو صبح کی نماز کے بعد اسی جگہ بیٹھ کر 100 بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا قَدِيْمُ يَا دَائِمُ يَا فَرْدُ يَا اَحَدُ يَا وِتْرُ يَا صَمَدُ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ پھر جو دعا مانگے قبول ہوگی اگر قبول نہ ہو تو مقاتل کو ملامت کرنا (شمس المعارف صفحہ 269)

جس شخص کو کوئی مصیبت درپیش ہو اس کو چاہیے کہ شب جمعہ کو غروب آفتاب کے بعد غسل کر کے اعتکاف میں بیٹھے اور کسی سے کلام نہ کرے یہاں تک کہ عشاء کی نماز پڑھ کر وتر کے آخری سجدہ میں یہ الفاظ یا اللہ یا رب یا حی یا قیوم بک استغیث یا اللہ سو بار کہے اور حاجات مانگے ضرور پوری ہوگی۔ (شمس المعارف ص269)

# جادو کا علاج

جادو کے ربانی علاج کی دو قسمیں ہیں:

پہلی قسم: جس سے انسان جادو سے محفوظ رہے وہ یہ ہیں۔

۱۔ تمام فرائض وواجبات کا ادا کرنا اور تمام محرمات کو ترک کر دینا اور تمام گناہوں سے توبہ کرنا۔

۲۔ تلاوت قرآن کریم کی کثرت بایں طور کہ اس کو اپنے معمولات یومیہ میں شامل کر لینا۔

۳۔ دعاؤں تعوذات اور اذکار مشروعہ سے اپنی حفاظت کرنا۔ مثلاً مندرجہ ذیل دعاؤں کو درج شدہ ترتیب پر پڑھنا

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْم

تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام کو پڑھنا اور ہر نماز کے بعد اور سوتے وقت اور صبح وشام آیت الکرسی پڑھنا اور سورۃ الاخلاص اور معوذتین کا صبح وشام اور سوتے وقت تین تین مرتبہ پڑھنا اور لا الٰہ الا اللّٰہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وہو علی کل شیء قدیر کا سو مرتبہ پڑھنا اور صبح وشام اور نماز کے بعد کے اذکار اور سونے جاگتے گھر میں داخل ہونے، نکلنے، سوار ہونے، مسجد میں داخل ہونے، مسجد سے نکلنے، بیت الخلاء میں جانے اور اس سے نکلنے، مصیبت زدہ کو دیکھتے وقت کی دعاؤں کا پابندی سے پڑھنا۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ان مندرجہ بالا دعاؤں کی پابندی ان اسباب میں سے ہے جو انسان کو (اللہ کے حکم سے) جادو اور نظر بد لگنے اور جنات کے اثر سے محفوظ کر دیتے ہیں۔ اسی طرح ان مذکورہ آفتوں وغیرہ کے آنے کے بعد بھی یہ دعائیں اہم علاج ہیں۔

اگر ممکن ہو تو صبح نہار منہ سات کھجوریں کھانا بھی جادو کیلئے مفید ہے۔ اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

مَنْ اَصْبَحَ بِسَبْعِ تَمَرَاتٍ عَجْوَةٍ لَمْ يَضُرُّهٗ ذٰلِكَ الْيَوْمَ سَمٌّ وَّلَا سِحْرٌ (بخاری)

عجوہ مدینہ منورہ کی ایک خاص کھجور ہے جو سب سے افضل اور بہتر کھجوروں میں سے ہے۔ بہتر یہ ہے کہ یہ کھجوریں مدینہ کے دو حرّوں کے درمیان پیدا ہونے والی ہوں جیسا کہ مسلم کی روایت میں اس کی تصریح ہے۔ لیکن شیخ عبداللہ بن باز حفظہ اللہ (مفتی اعظم مملکت سعودیہ) کا

خیال یہ ہے کہ مدینہ کی وہ تمام کھجوریں جن میں یہ خاصیت پائی جاتی ہو ان کا کھانا کافی ہے اس لئے کہ رسول اللہ کا ارشاد ہے:

''جو شخص صبح کو مدینہ کے دونوں پہاڑوں کے درمیان کی سات کھجوریں کھائے .....''

جیسا کہ شیخ کا خیال ہے کہ اگر کسی نے مدینہ کی کھجوروں کے علاوہ کہیں اور کی ساتھ کھجوریں اس مذکورہ طریقے سے کھالیں تو امید ہے کہ اس کیلئے بھی اسی طرح نافع ہوں گی۔

# دوسری قسم جادو چلنے کے بعد جادو کا علاج

۱۔ اس جادو کا نکالنا اور کاٹ کرنا ہے جبکہ اس کی جگہ اور مقام اس طریقہ سے معلوم ہو سکے جو شرعا جائز ہو اور یہ مسحور کا سب سے بہترین علاج ہے۔

۲۔ (جائز) جھاڑ پھونک ہے۔ پھر اس کے بھی بہت سے طریقے ہیں مثلاً

۱۔ بیری کے سات ہرے پتے لے کر گھوٹے پھر اس میں اتنا پانی ملا دے جو غسل کیلئے کافی ہو سکے اور اس پر تعوذ، آیت الکرسی سورہ اعراف کی آیت ۱۱۷ تا آیت ۱۲۲ سورہ یونس کی آیت ۷۹ تا آیت ۸۲، سورہ طٰہٰ کی آیت ۶۵ تا آیت ۷۰، سورہ کافرون، سورہ اخلاص، سورہ فلق، سورہ ناس پڑھ کر دم کرے اور پھر اس پانی سے تھوڑا سا لیکر تین مرتبہ پیے اور باقی پانی سے غسل کرے انشاء اللہ اس سے جادو کا اثر ختم ہو جائے گا لیکن اگر دوبارہ سہ بارہ ضرورت ہو تو اسی طرح کرتا رہے حتیٰ کہ مرض بالکل ختم ہو جائے۔ یہ طریقہ بہت سے لوگوں نے آزمایا ہے اور اللہ نے اس کے ذریعے سے ان کو نفع پہنچایا ہے۔ خاص طور پر ایسے آدمی کیلئے زیادہ مجرب ہے جسے سحر کے ذریعے سے اپنی بیوی سے روک دیا گیا ہو۔ (فتح الباری)

سورہ فاتحہ، آیت الکرسی سورہ بقرہ کی آخری دو آیات، سورہ اخلاص اور معوذتین کا متاثرہ مقام پر دایاں ہاتھ پھیرتے ہوئے تین مرتبہ پڑھ کر دم کرنا بھی انتہائی مفید ہے۔ (بخاری و مسلم)

# وہ کلمات جنکے روزانہ پڑھنے سے جادو اثر نہیں کرتا

حضرت کعب احبارؓ فرماتے ہیں "لولا کلمات اقولهن لجعلتني اليهود حمارا" اگر یہ چند کلمات نہ ہوتے جن کو میں پابندی سے پڑھتا ہوں تو یہودی مجھے گدھا بنا دیتے۔

وہ کلمات یہ ہیں:

اَعُوْذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ الَّذِیْ لَيْسَ شَیْءٌ اَعْظَمَ مِنْهُ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَّ بِاَسْمَاءِ اللّٰهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ بَرَاَ وَ ذَرَاَ

(ص276 معارف القرآن، موطا امام مالک)

# جادو کے توڑ کیلئے جامع دعائیں

۱۔ سات مرتبہ یہ دعا پڑھ کر مریض پر دم کریں انشاء اللہ شفایاب ہوگا۔

اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ (ترمذی)

۲۔ مریض خود اپنے جسم کے متاثرہ مقام پر ہاتھ رکھ کر تین مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر سات مرتبہ یہ دعا پڑھے اور دم کرے انشاء اللہ بہت جلد شفا پائے گا۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَ اُحَاذِرُ (مسلم)

۳۔ یہ دعا پڑھ کر دم کرنا بھی انتہائی مفید و مجرب ہے۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْهِبِ الْبَاسَ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا (بخاری)

۴۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ (بخاری)

۵۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ (مسلم)

۶۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ (ابوداؤد)

۷۔ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ یہ تعوذ اپنے سمجھدار بچوں کو تو لفظاً یاد کراتے تھے اور ناسمجھ بچوں کے گلے میں تعویذ لکھ کر ڈال دیتے۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ بَرَاَ وَ ذَرَاَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا

يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَارَحْمٰنُ (مسند احمد)

مذکورہ بالا تینوں ادعیہ ہر طرح کے شر سے حفاظت کیلئے انتہائی مجرب ہیں جوان کو روزانہ صبح وشام پڑھے اور بچوں کیلئے لکھ کر گلے میں ڈال دے انشاء اللہ خود بھی اور بچے بھی ہر طرح کی آفت سے محفوظ رہیں گے۔

# جادو وغیرہ کا اثر ختم کرنے کیلئے

اگر کسی کو شک ہو کہ اس پر جادو کیا گیا ہے یا علامتیں محسوس ہو رہی ہوں تو جادو کے اثر کو ختم کرنے کیلئے ۱۱ دن تک ۱۰۰ بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونکیں یا اور کسی پر شک ہو تو اس پر پڑھ کر پھونکیں۔ اس دعا کے دوران کوئی دوسرا عمل نہ پڑھیں۔

وَاَلْقِ مَا فِيْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ۭ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ۭ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ○ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَمُوْسٰى (سورہ طٰہٰ ۶۹،۶۸)

# دل کی گھبراہٹ کیلئے

ترکیب: جس شخص کو اختلاج قلب یا دل کی دھڑکن کی شکایت ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالے کہ تعویذ دل تک آجائے یعنی دل پر پڑا رہے۔ دراصل سینہ کے گڑھے یعنی کوڑی پر پڑا رہے۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۭ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ

| | | |
|---|---|---|
| ۸۰ | ۱۰ | ۶۰ |
| ۳۰ | ۵۰ | ۷۰ |
| ۴۰ | ۹۰ | ۲۰ |

بحق یا اللہ یا اللہ یا اللہ

حول دل دفع شد

## دل گھبراہٹ کیلئے (ہولدلی)

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر گلے میں باندھیں اور اتنا لمبا رہے کہ تعویذ دل پر پڑا رہے اور دل بائیں طرف ہوتا ہے۔

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۗ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ؕ

## دل کے دورے کا علاج

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ یہ دعا پڑھ کر سینے پر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کی ہر بیماری سے شفاء ہوگی۔

يَا اَللّٰهُ. يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ. دِلِ مَا رَاكُنْ مُسْتَقِيْمْ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ

## دل کی تکلیف کیلئے

ہر نماز کے بعد اور جب بھی دل کی تکلیف ہو تو دل پر سیدھا ہاتھ رکھ کر یہ دعا بار بار پڑھیں۔

يَا اَللّٰهُ قَوِّنِيْ وَقَلْبِيْ ؕ

## دل کی بیماری دور کرنے کا نبوی نسخہ

حضرت سعد بن ابی وقاصؓ روایت کرتے ہیں کہ میں بیمار ہوا میری عیادت کو رسول اللہ ﷺ تشریف لائے انہوں نے اپنا ہاتھ میرے کندھوں کے درمیان رکھا تو ان کے ہاتھ کی

ٹھنڈک میری ساری چھاتی میں پھیل گئی۔ پھر فرمایا کہ اسے دل کا دورہ پڑا ہے اسے حارث بن کلدہ کے پاس لے جاؤ جو ثقیف میں مطب کرتا ہے حکیم کو چاہیے کہ وہ مدینہ کی سات عجوہ کھجوریں گٹھلیوں سمیت کوٹ کر اسے کھلا دے۔ (مسند احمد، ابونعیم، ابوداؤد)

فائدہ: کھجور کے فوائد کے بارے میں یہ حدیث بڑی اہمیت کی حامل ہے کیوں کہ طب کی تاریخ میں یہ پہلا موقع ہے کہ کسی مریض کے دل کے دورہ کی تشخیص کی گئی۔

# دل کی ہر بیماری کیلئے مجرب نسخہ

دل پر ہاتھ رکھ کر ۱۱۱ مرتبہ

## سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ

ہول کے مریض اضطراب قلب خفقان کیلئے مینہ کے پانی سے اس آیت کا سات مرتبہ سات روز تک لکھ کر پلانا یا مینہ کے پانی سے زعفران گھول کر سات مرتبہ آیت کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالنا بفضلہ تعالیٰ بہت مفید ہے۔ آیت یہ ہے:

اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ

# اگر بدن میں کسی جگہ درد ہو

یا کوئی اور تکلیف ہو تو تکلیف کی جگہ دا ہنا ہاتھ رکھ کر پہلے تین بار بسم اللہ کہے اور پھر سات بار یہ پڑھے

## اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَآ اَجِدُ وَاُحَاذِرُ (مسلم)

# بلڈ پریشر کیلئے

ہر طرح کے بلڈ پریشر کیلئے مندرجہ ذیل آیتیں ہر فرض نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۗ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ طُوْبٰى لَهُمْ وَحُسْنُ مَاٰبٍ ۝ (سورۃ الرعد آیت ۲۹)

(ارشاد فرمودہ حضرت مولانا بدیع الزمان صاحب)

## جملہ قسم کے یرقان کیلئے

اگر کسی کو یرقان ہوگیا ہو تو پہلے سورۃ الفاتحہ ایک بار پھر سورۃ الحشر سات بار اور پھر سورۃ القریش ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس وقت تک پلائیں جب تک فائدہ نہ ہو۔

## جگر کی بیماری کیلئے

جگر کی تمام بیماریوں کیلئے ۲۱ بار یہ آیت پانی پر دم کر کے پلانا نافع ہے۔ (عملیات کشمیری)

تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ۝

## دفع درد جگر کیلئے

درد جگر، رفع خفقان اور دل کی دھڑکن کو دور کرنے کیلئے چاہیے کہ آیت الکرسی کو ایک پاک برتن میں تین بار لکھیں اور پھر اس کو دھو کر مریض کو پلا دیں اور وہ پیتے وقت یہ کہے:

نَوَيْتُ الشِّفَآءَ مِنَ الْعِلَّةِ (دیربی)

## معدہ کی کمزوری کا علاج

سورۃ القدر ۱۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلائیں۔ دن میں تین مرتبہ یہ دم کیا ہوا پانی پینے سے انشاء اللہ سات یوم کے اندر اندر معدہ کی کمزوری کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

(عملیات کشمیری)

# درد سینہ کا علاج

یہ آیات لکھ کر سینہ پر باندھنا سینے کے درد کیلئے بے حد مفید ہے۔

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ. وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ. اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ

اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ. وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ. وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

# ذیابیطس کے مریض کیلئے روحانی علاج

سب سے پہلے درود شریف تین، پانچ یا سات بار پڑھیں۔اس کے بعد یہ آیت ایک بار پڑھیں: اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ اس کے بعد سورۃ العادیات ایک مرتبہ پڑھیں۔

نوٹ: دن میں کسی بھی وقت مقرر رہ پر روزانہ پڑھیں۔

# شوگر کے مریضوں کیلئے ایک اور دعا

ڈھائی ماہ تک بلا ناغہ ۳ مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام یہ دعا پڑھ کر پانی پر دم کر کے پیجئے (اول وآخر تین مرتبہ درود پاک) یہی دعا بلڈ پریشر کیلئے بھی مفید ہے۔

رَبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ○

(سورہ بنی اسرائیل آیت ۸۰)

# تلی بڑھ جانے کا علاج

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں

ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

(سورہ بقرہ آیت ۱۷۸)

# ناف ٹل جانے کا علاج

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر ناف کی جگہ باندھیں، ناف اپنی جگہ آجائے گی اور اگر بندھا رہنے دیں تو پھر نہ ٹلے گی۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝

# پیٹ کے درد کا علاج

یہ آیت پانی پر تین بار پڑھ کر پلائیں یا لکھ کر پیٹ پر باندھیں

لَا فِيْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ ۝

(سورہ صافات آیت ۴۷)

# پیٹ کے ہر قسم کے درد کیلئے

۱۔ یہ آیت پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور ہاتھ سے پیٹ ملے اگر درد جاتا رہا تو خیر ورنہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ جاتا رہے گا۔

وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ۝

(سورہ نمل آیت ۳۸، آئینہ عملیات)

۲۔ سات مرتبہ سورہ الم نشرح پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائے خواہ کیسا ہی درد ہو انشاء اللہ فوراً دور ہو جائے گا اور سات بار سورہ فاتحہ پڑھ کر پیٹ پر دم کریں۔ (مجربات عملیات و تعویذات)

## بدہضمی کا علاج

اگر کوئی شخص زیادہ کھالے اور بدہضمی کا اندیشہ ہو تو کھانے کے بعد سات بار یہ آیت نمک پر دم کر کے کھلایا جائے بدہضمی کیلئے مفید ہے۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

(سورہ بنی اسرائیل آیت ۱۰۵، عملیات کشمیری)

## بھوک کی کمی کا علاج

۱۔ اگر بھوک بالکل نہ لگتی ہو تو یہ آیت اکیس مرتبہ پانی پر دم کر کے پلایا جائے انشاء اللہ بھوک خوب لگے گی۔ مجرب ہے۔

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ ۝

(سورہ نور آیت ۱۰، عملیات کشمیری)

۲۔ اگر بھوک کم لگتی ہو تو اکتالیس بار یہ آیت کھانے پر دم کر کے کھلائیں

وَالَّذِيْ هُوَ يُطْعِمُنِيْ وَيَسْقِيْنِ ۝

(سورہ الشعراء آیت ۷۹، عملیات کشمیری)

# زبان کی لکنت کا علاج

اگر زبان میں لکنت ہو تو اس کو پڑھے اس سے سینہ بھی کشادہ ہو جائیگا۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ○ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ ○ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ○ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ○ (طٰہٰ، آیت ۲۵ تا ۲۸)

# منہ کے چھالوں کا علاج

سورہ الضحٰی اکتالیس بار چینی پر دم کر کے چبانے سے انشاء اللہ تمام پھنسیاں اور چھالے ختم ہو جائیں گے۔ (عملیات کشمیری)

# دفع بلغم

علامہ دیربی نے لکھا ہے جو شخص عارضہ بلغم میں مبتلا ہو اس کو چاہیے کہ وہ نمک کی سات چھوٹی چھوٹی کنکریاں لے اور ان میں ہر ایک پر سات مرتبہ "آیت الکرسی" پڑھے اور سات روز نہار منہ استعمال کرے انشاء اللہ اس عارضے سے نجات پالے گا۔

# فالج کا علاج

ابن قتیبہؒ نے ایک مفلوج سے نقل کیا ہے کہ میں نے زمزم کے پانی سے دوات درست کر کے اور اس سے ایک برتن میں بسم اللہ اور سورہ حشر کی آخری آیات ھواللہ سے تا آخر لکھ کر زمزم سے دھو کر پی لیا اللہ تعالیٰ نے شفا عطا فرمائی۔ (اعمال قرآنی)

# ہچکی کا علاج

تین سانس میں پانی پئے اور ہر سانس پر سات مرتبہ یا حفیظ کہے انشاء اللہ ہچکی بند ہو جائے گی۔

# گردے اور پتے کی پتھری کا علاج

گردے اور پتے کی پتھری دور کرنے کیلئے ۴۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس وقت تک پلائیں جب تک کامیابی نہ ہو۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ○

(سورۃ بقرہ آیت ۷۴)

# آپ مریض ہیں تو یہ عمل کریں

ابن جریر میں حضرت علیؓ کا فرمان ہے جب تم میں سے کوئی شفا چاہے تو قرآن کریم کی کسی آیت کو کسی صحیفے پر لکھ لے اور اسے بارش کے پانی سے دھو لے اور اپنی بیوی کے مال (مہر) سے اس کی رضامندی سے پیسے لے کر شہد خریدے اور یہ دونوں پی لے پس اس میں کئی وجہ سے شفا آ جائے گی۔ خدا تعالیٰ کا فرمان ہے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۞

ایک دوسری آیت میں ہے:

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا ۞

اور فرمان الٰہی ہے:

فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَیْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا فَكُلُوْهُ هَنِیْٓــًٔا مَّرِیْٓــًٔا ۞

شہد کے بارے میں فرمان الٰہی ہے۔

فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۞

ابن ماجہ میں ہے حضور ﷺ فرماتے ہیں جو شخص ہر مہینے میں تین دن صبح کو شہد چاٹ لے اسے کوئی بڑی بلا نہیں پہنچے گی۔ (تفسیر ابن کثیر ج ۳ ص ۱۴۹)

## پیشاب بند ہو جانے اور پتھری کیلئے دعا

جب پیشاب بند ہو جائے یا پتھری ہو تو یہ دعا پڑھے:

رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اسْمُكَ اَمْرُكَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّیِّبِیْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآئِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَّحْمَتِكَ عَلٰی هٰذَا الْوَجَعِ۔

## دردسر کا علاج

عامل اپنا ہاتھ دردمند کے سر پر رکھ کر یہ دعا پڑھے:

بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ رَبِّ الْاَرْضِ
وَالسَّمَآءِ بِاسْمِ الَّذِیْ اِسْمُہٗ بَرَکَۃٌ
وَّشِفَآءٌ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ بِیَدِہِ الشِّفَآءُ
بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ

اس کو تین بار یا سات بار پڑھے باذن خدائے شافی درد سر دور ہو جائیگا۔

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرے سر میں کبھی درد نہ ہو وہ شخص فجر اور مغرب کی نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھے انشاء اللہ کبھی سر درد نہ ہوگا اور کبھی آنکھیں نہیں دکھیں گی۔

یُسَبِّحُ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

## دہشت اور گھبراہٹ کیلئے

جو شخص دہشت اور گھبراہٹ محسوس کرے اسے یہ دعا پڑھنی چاہیے:

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ مِنْ
غَضَبِہٖ وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ھَمَزَاتِ
الشَّیَاطِیْنِ وَاَنْ یَّحْضُرُوْنِ

## تین بیماریوں سے عافیت

ہر نماز کے بعد تین بار جو شخص پڑھے گا اللہ تبارک وتعالیٰ تین بیماریوں سے عافیت فرمائیں گے۔ اندھا نہیں ہوگا۔ کوڑھ نہیں ہوگا۔ فالج نہیں ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ عَافِنِيْ فِيْ بَدَنِيْ، اَللّٰهُمَّ عَافِنِيْ فِيْ سَمْعِيْ، اَللّٰهُمَّ عَافِنِيْ فِيْ بَصَرِيْ، لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

## ہر مرض اور ہر درد کیلئے

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

فائدہ: ہر مرض اور ہر درد کے واسطے، مقام درد پر ہاتھ رکھ کر ان آیتوں کو پڑھ کر تین مرتبہ دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد صحت ہوگی۔

## کان جھنجھانے کے وقت کی دعا

جب کان جھنجھانے لگے تو نبی کریم ﷺ کو یاد کرے، ان پر درود شریف پڑھے اور یہ کہے:

ذَكَرَ اللّٰهُ بِخَيْرٍ مَّنْ ذَكَرَنِيْ

## جلے ہوئے پر یہ پڑھ کر دم کرے

اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ اِشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شَافِيَ اِلَّآ اَنْتَ ۝

(نسائی، احمد عن محمد بن حاطب)

نیز بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا فَتَّاحُ ۳ بار يَا وَهَّابُ ۳ بار يَا كَرِيْمُ ۳ بار يَا رَحِيْمُ ۳ بار

ان اسماء کو لکھ کر آدے سر کے درد والے کے سر پر باندھ دے۔

## چہرے اور پشت کے مسوں کا علاج

مونجھ کی غیر مستعمل رسی لیں پھر جتنی تعداد میں مسے ہوں اتنی ہی گانٹھیں اس پر دیں گرہ دیتے وقت مریض مسے پر شہادت کی انگلی رکھے اور عمل کرنے والا آیت کا یہ جملہ پڑھے دم کرنے کی ضرورت نہیں:

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا۔

پھر دوسرے مسے پر انگلی رکھے اور عامل آیت کا مذکورہ حصہ پڑھے اسی طرح جتنی ضرورت ہو عمل کر کے رسی کو لپیٹ لیں اور کسی گندے ملبے کے ڈھیرے کے اندر دبا دیں جہاں کم سے کم دو لفٹ دبی رہے اس سے پہلے ہرگز نہ نکالیں۔ تین چار روز کے بعد مسے از خود گرنا شروع ہو جائیں گے۔ اور چند دنوں میں جلد صاف ہو جائے گی۔ (فلاح دارین ص۱۰)

## چہرے کے کیل مہاسوں کا علاج

لیموں کا رس تین مرتبہ کپڑے سے چھنا ہوا دو تولہ عرق گلاب سہ آتشہ دو تولہ گلیسرین اعلیٰ دو تولہ تینوں چیزوں کو ایک شیشی میں ڈال کر یکجان کر لیں چہرے کی خوبصورتی بڑھانے کیلئے ایک بہترین چیز تیار ہے۔ دن میں کم از کم تین مرتبہ استعمال کرنا بے حد مفید ہے۔ چہرے کی رنگت نکھر آتی ہے اور جلد ریشم کی طرح ملائم ہو جاتی ہے۔

اگر بدن یا چہرے پر کوئی داغ دھبہ ہو تو اکتالیس مرتبہ دوا یا مرہم پر مندرجہ ذیل آیت دم کر کے استعمال کریں انشاء اللہ ہر طرح کا داغ دھبہ دور ہو جائے گا۔

مُسَلَّمَةٌ لَّاشِيَةَ فِيْهَا

(علاج قرآنی ص۱۰۴)

## درد چشم

شرجی لکھتے ہیں حضرت خواجہ شیخ فرید الدین سے جو بلاد ہند میں مشہور و معروف ہیں روایت ہے

کہ اپنے دونوں ہاتھوں کے انگوٹھوں کے ناخنوں پر یہ آیت

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝

سات بار اول و آخر درود شریف سات بار پڑھ کر پھونکنے اور آنکھوں پر پھیرنے سے نور بصر و زوال ضرر کیلئے فائدہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

# آنکھ دکھنے کی ایک اور دعا

اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِیْ بِبَصَرِیْ وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنِّیْ وَاَرِنِیْ فِی الْعَدُوِّ ثَأْرِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ ظَلَمَنِیْ ؕ

# الرجی اور ہر قسم کے دانوں کا علاج

بعض ازواج مطہرات سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن میرے پاس تشریف لائے اس وقت میری انگلی میں دانہ نکلا ہوا تھا آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا کہ کیا تمہارے پاس ذریرہ ہے؟ میں نے کہا ہاں ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس پر لگاؤ اور یہ کہو کہ

اَللّٰهُمَّ مُصَغِّرَ الْكَبِيْرِ وَمُكَبِّرَ الصَّغِيْرِ وَصَغِّرْ مَا بِیْ ؕ

# قدرت جماع

حسن بصریؒ سے ذکر کیا گیا کہ فلاں شخص نے نکاح کیا مگر عورت پر قادر نہیں ہوا آپ نے دو انڈے جوش دیئے (ابلے) ہوئے منگائے اور چھلکا اتار کر ایک پر یہ آیت لکھی

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ

(سورۃ الذاریات آیت ۴۷)

اور مرد کو کھانے کیلئے دے دیا اور دوسرے پر یہ آیت لکھی

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمَاهِدُوْنَ

(سورۃ الذاریات آیت ۴۸)

اور وہ عورت کو کھانے کیلئے دے دیا اور کہا کہ اب مطلب حاصل کرو چنانچہ وہ کامیاب ہوا۔ (اعمال قرآنی)

شیشے کے برتن میں آیت

وَتَرَكْنَا بَعْضَهُمْ يَوْمَئِذٍ يَّمُوْجُ فِيْ بَعْضٍ وَّ نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا

لکھ کر اس شخص کو پلایا جائے جو اپنی بیوی کی محبت سے باز رکھا گیا ہو انشاء اللہ ہر طرح قادر ہو جائے گا۔ (مجربات عملیات وتعویذات ۱۸۶)

## ایک مجرب عمل

عورت کے پاس ایام طہارت کے پہلے پانچ دنوں میں جانے سے لڑکا ہوگا پھر آٹھویں تاریخ تک لڑکی ہوگی پھر گیارہویں تاریخ تک لڑکا ہوگا پھر ہیجڑا ہوگا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اگر کھڑے ہونے کی حالت میں صحبت کی جائے اور عورت نے دایاں پاؤں اٹھائیا تو لڑکا جنے گی اور اگر بایاں پاؤں اٹھالیا تو لڑکی جنے گی۔ رازی کہتے ہیں کہ میں نے اس کو تین دفعہ آزمایا اور صحیح پایا ہے۔ (کنز ص ۳۰۴)

یہ عمل بھی بعض لوگوں کے تجربہ میں آیا ہے کہ اگر چاند کی طاق راتوں میں صحبت کی جائے تو لڑکا ہوگا اور جفت راتوں میں ہو تو لڑکی ہوگی۔ واللہ اعلم

## جریان کا علاج

جریان کے مریض کو سورہ حجرات تین بار پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پلایا جائے انشاء اللہ شفا ہو جائے گی۔ (عملیات کشمیری ۱۰۰)

بعد نماز عصر اول و آخر سات مرتبہ درود شریف اور سو مرتبہ یہ آیت پڑھنا جریان کیلئے بہت مفید ہے۔

رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○ (عملیات کشمیری ۱۰۵)

# کثرت احتلام کا علاج

بستر پر جاتے وقت سورہ طارق پڑھ لی جائے تو کبھی کثرت احتلام کا مرض نہیں ہوگا اور اگر پہلے سے یہ مرض ہو تو بالکل ختم ہو جائے گا۔ بہت مجرب ہے۔

(کمالات عزیزی ص ۱۰۶ مجربات عملیات وتعویذات ۱۵۳)

کثرت احتلام کا مریض سوتے وقت اپنے سینے پر شہادت کی انگلی سے "عمر" لکھے اور رات کو جب بھی آنکھ کھلے اسی طرح عمر لکھے انشاء اللہ ہرگز احتلام نہیں ہوگا۔ (آئینہ عملیات ۲۹۹)

# آتشک اور سوزاک کا علاج

سوزاک کے مریض کو یہ آیتیں لکھ کر عرق گلاب میں گھول کر پلانا بہت مفید ہے۔

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ○ يٰاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ وَهُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ○ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ○

(عملیات کشمیری ۱۰۴)

جسے سوزاک کی بیماری ہوگئی ہو اسے سورہ مزمل لکھ کر گلے میں ڈالی جائے اور بارش کے پانی پر دم کر کے پلایا بھی جائے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا مجرب ہے۔ (ایضاً ۱۰۴)

۱۰۱ بار یہ آیات پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پلایا جائے انشاء اللہ آتشک کا مرض جاتا رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا ۝ وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا ۝ وَّالسّٰبِحٰتِ سَبْحًا ۝ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ۝ فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا ۝ (آیۃ ۱-۵)

# برائے قرار حمل

جب عورت حیض سے پاک ہو جائے تو مندرجہ ذیل تین تعویذات لکھ کر اسے کھلائے امید کامل تو یہ ہے کہ پہلا تعویذ کھانے سے ہی حمل ہو جائے گا ورنہ دوسرا تعویذ کھلائے انشاء اللہ تیسری بار مرد کے قریب جاتے ہی عورت حاملہ ہو جائے گی۔ اور فرزند پیدا ہوگا۔ ان تینوں تعویذات کو مشک زعفران اور گلاب سے لکھے۔

۱۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم اللہ والی اللہ ولا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بسم اللہ الرحمن الرحیم
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ (۱) هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ قَضٰۤی اَجَلًا وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ

۲۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ (۱) هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ قَضٰۤی اَجَلًا وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ۝ یا اھیاً اسراھیاً

۳۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ یَعْدِلُوْنَ (۱) هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ قَضٰۤی اَجَلًا وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ۝ اھیاً ازونی اصباً و توف اللھم بحق یا مالک یوم الدین ایاک نعبد و ایاک نستعین و کان اللہ غفوراً رحیماً و کان اللہ عزیزاً حکیماً و ذالک ھو الفوز العظیم برحمتک یا ارحم الراحمین

# اسقاط حمل کا علاج

اگر کسی عورت کو حمل نہ رہتا ہو تو یہ آیت چالیس دن تک چینی کے پیالے میں لکھ کر پلائیں اور کاغذ پر لکھ کر کمر میں باندھیں ان شاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ

يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ اِنَاثًا وَّيَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ۝

اَوْ يُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا وَّاِنَاثًا وَيَجْعَلُ مَنْ يَّشَآءُ عَقِيْمًا

اِنَّهٗ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ۝ (آئینہ عملیات ۱۳۵)

۲۔ وضو کر کے ایک گوشے میں بیٹھ کر یہ کلمات لکھیں اور عورت کے پیٹ پر باندھیں ان شاء اللہ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ

حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ احْفَظْ حَمْلَ

هٰذِهِ الْمَرْاَةِ مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ

رَّسُوْلُ اللّٰهِ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ۔ (اعمال ۲۹) (آئینہ عملیات ۱۳۱)

جس عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو سرخ کسوم کا رنگا ہوا دھاگہ اس کے قد کے برابر لے اور سات یا گیارہ یا اکیس تار لے کر اس پر نو گرہیں لگائیں اور ہر گرہ پر

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ

عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۝ اِنَّ اللّٰهَ

مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝ (سورۃ النحل ۱۲۷، ۱۲۸)

اور سورہ کافرون پڑھ کر پھونکے دھاگہ کہ عورت اپنی کمر پر باندھے انشاء اللہ حمل محفوظ رہے گا۔ (کمالات عزیزی ۱۰۱، اعمال قرآنی ۹۴)

# برائے اولاد نرینہ

جب حمل ڈھائی ماہ کے قریب ہو اور تین ماہ کامل نہ گزرے ہوں تو صبح کی نماز کے بعد باوضو اول درود شریف پھر سورہ فاتحہ پھر سورۃ بقرہ لاریب فیہ تک پڑھیں اور نئے مٹی کے آبخورہ میں پانی لے کر اس پر دم کر کے حاملہ کو پلاویں۔ سات دن یہ عمل کریں انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔ مجرب ہے۔ (فلاح دارین ۹۶)

شروع مہینہ حمل میں اگر عورت کی داہنی پسلی پر سورہ اعلیٰ لکھ دیں تو انشاء اللہ اولاد نرینہ پیدا ہو (اعمال قرآنی)

# اولاد نرینہ کیلئے

رَبِّ هَبْ لِي مِن لَّدُنكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَآءِ ۝ (سورۃ آل عمران آیت ۳۸)

جس کی اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس آیت کو مغرب کے بعد سات مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ شب جمعہ میں نصف رات کے بعد مٹھائی یا حلوے کے ٹکڑے پر کسی ایسی جگہ بیٹھ کر جہاں کوئی نہ دیکھے یہ آیت لکھے اور اسے عورت کو کھلائے اور پھر جماع کرے تین بار شب جمعہ کو یہ عمل کرے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے ضرور بچہ پیدا ہوگا۔

يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوا رَبَّكُمُ الَّذِي خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ وَخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيرًا وَنِسَآءً وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي تَسَآءَلُونَ بِهِ وَالْأَرْحَامَ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيبًا ۝

# اولاد کیلئے

جب عورت حیض سے فارغ ہوجائے تو بکری کا ایک فربہ بچہ ذبح کر کے دیگچی میں پکا کر اس کی یخنی دن میں پی لے اور یہ آیت پاک وصاف برتن میں اس طرح لکھے کہ کوئی حرف ملا ہوا نہ ہو۔ اور پھر اسے دھوکر وہ پانی بوقت جماع عورت پی لے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے استقرار حمل ہوجائے گا اور بچہ پیدا ہوگا۔

"الحمد لله رب العلمين ۝ الرحمن الرحيم ۝ ملك يوم الدين ۝ اياك نعبد واياك نستعين ۝ اهدنا الصراط المستقيم ۝ صراط الذين انعمت عليهم ۝ غير المغضوب عليهم ولا الضآلين ۝"

# حیض کی کمی اور درد کا علاج

۱۔ جس عورت کی ماہواری میں کمی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو ان آیات کو لکھ کر کمر میں اس طرح باندھیں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

وَجَعَلْنَا فِيهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِيهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ۝ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ. اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۝ اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا. وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ. اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ

# کثرت حیض کا علاج

۱۔ حیض کا خون زیادہ آنے کی صورت میں سات دن تک سورہ دہر پانی پر دم کر کے پلایا جائے۔ انشاء اللہ خون آنا بند ہوجائے گا۔

۲۔ جس عورت کی ماہواری میں زیادتی ہو اس آیت کو لکھ کر کمر میں باندھیں اس طرح کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے۔

وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

۳۔ ۳۱۳ بار سورہ کوثر روزانہ بارش کے پانی پر دم کر کے پلانا کثرت حیض کی بیماری میں بہت مفید ہے۔

# بچوں کی بدتمیزی کا سبب اور اس کا علاج

بچوں کی بدتمیزی اور نافرمانی کا سبب عموماً والدین کے گناہ ہوتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کے ساتھ اپنا معاملہ درست کریں اور تین بار سورہ فاتحہ پانی پر دم کر کے بچے کو پلایا کریں۔

(آپ کے مسائل اور ان کا حل ج ۷ ص ۲۰۸ حضرت لدھیانوی شہید)

# حالت مرض کی دعا

جو شخص حالت مرض میں یہ دعا چالیس بار پڑھے اگر مرا تو شہید کے برابر ثواب ملے گا اور اگر اچھا ہو گیا تو تمام گناہ بخشے جائیں گے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۞

(اسوۂ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ص ۵۷۸)

# ڈاڑھ اور کان کے درد کیلئے عمل

جو شخص ہر چھینک کے وقت

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ عَلٰی كُلِّ حَالٍ مَّا كَانَ ۞

کہے تو ڈاڑھ اور کان کا درد کبھی بھی محسوس نہ کرے گا۔

(حصن حصین ابن ابی شیبہ ص ۳۳۵)

# بیمار کی شفا کیلئے

اگر کوئی بیمار ہو اور اس پر یہ آیت سات بار پڑھ کر دم کرے وہ بیمار بہت جلد اچھا ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَ لَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهٗ ۚ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ بِهٖۤ اَذًى مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْيَةٌ مِّنْ صِيَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُكٍ

# نیند نہ آنے کا مجرب علاج

۱۔ دایاں ہاتھ سر پر رکھ کر سات بار آیت کا صرف اتنا حصہ پڑھیں:

فَضَرَبْنَا عَلٰۤى اٰذَانِهِمْ فِی الْكَهْفِ

پھر ہاتھ پر دم کر کے سر پر پھیریں، انشاء اللہ خوب گہری نیند آئے گی۔

۲۔ اگر نیند آرہی ہو تو قرآن پاک کی یہ آیت مبارکہ پڑھیں:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

اس کے بعد درود شریف پڑھتے رہیں جس قدر دھیان اور توجہ سے پڑھیں گے اتنی جلدی نیند آجائے گی۔

۳۔ بستر پر باوضو دائیں کروٹ قبلہ رخ لیٹ کر سات مرتبہ پڑھیں:

تَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّ هُمْ رُقُوْدٌ

انشاء اللہ خوب نیند آئے گی۔ (از حضرت صندل بابا جی مدظلہ)

# مقررہ وقت پر بیداری کا خاص عمل

سورۃ کہف کی آخری آیات اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سے تا آخر سورۃ، اول و آخر سات سات بار درود شریف ..... ان کا ایصال ثواب جناب حضرت رسول اکرم ﷺ کیلئے کریں اور دعا کریں کہ یا اللہ! مجھے اتنے بجے جگا دیجئے گا۔ انشاء اللہ اسی وقت آنکھ کھلے گی۔

# اچھا رشتہ ملنے کیلئے اہم دعائیں

ماں باپ بڑے بہن بھائی کو چاہیے کہ بچوں اور چھوٹے بھائی بہنوں کو جوان ہونے کے بعد ایسی دعائیں یاد کروادیں جن میں اچھے رشتے کا ملنا اور عافیت کے ساتھ زندگی کا گزرنا طلب کیا گیا ہو۔ چونکہ یہ دعائیں خود اللہ تعالیٰ ہی نے بتلائی ہیں گویا آقا خود ہی بتلا رہا ہے کہ ہمارے دربار میں ہم سے اس طرح مانگو۔ لہٰذا وہ دعائیں قبولیت کے زیادہ قریب ہیں۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ أَزْوَاجِنَا وَذُرِّيَّتِنَا قُرَّةَ أَعْيُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ إِمَامًا۔

اللہ تعالیٰ نے اس دعا کو اپنے خاص بندوں کی دعا فرمایا ہے۔ یہ دعا ہر مرد وعورت کو زندگی بھر مانگتے رہنا چاہیے۔ بہت مبارک دعا ہے اس میں شوہر بیوی، بچے خاندان سب کیلئے دنیا و آخرت دونوں کی دعائیں آگئی ہیں۔

## بیٹے یا بیٹی کی شادی مبارک ہو

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ۗ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا ۞

(سورۃ الفرقان آیت ۵۴)

فائدہ: اگر آپ کے بیٹے یا بیٹی کا عقد نہ ہوتا ہو تو آپ اپنی اس مراد کیلئے ۲۱ دن تک ۳۱۳ بار اس آیت مبارکہ کو پڑھیں۔

## بیٹا عالم فاضل اور ذہین ہو

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۚ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۞

(سورۃ النساء آیت ۱۱۳)

فائدہ: اگر آپ کا بچہ کند ذہن ہو یا طالب علم ہو تو اس کو مذکورہ آیت ۱۴۱ بار پانی پر دم کر کے روزانہ پلائیں انشاء اللہ اس کی برکت سے عالم فاضل ہو جائے گا۔

## عزت وقار اور نام پیدا کرنے کیلئے

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۠ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

فائدہ: عزت و وقار اور نام کیلئے ۱۱ بار روزانہ پڑھیں۔

(سورۃ الجاثیہ آیت ۳۶-۳۷)

## امتحان میں آسان پرچوں کیلئے

فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِيْٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝

فائدہ: امتحان میں آسان پرچوں کیلئے فتح اور کامیابی کیلئے جانے سے پہلے ۷ بار ضرور پڑھ لیں۔

## مقدمہ میں کامیابی کیلئے

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۝

فائدہ: اگر آپ کو مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنی ہو تو روزانہ کسی نماز کے بعد ۱۳۳ بار مذکورہ آیت پڑھ لو اگر حق پر ہو تب پڑھو، ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہو سکتا ہے۔

## غصہ دفع کرنے کیلئے

وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ط

وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ۞

فائدہ: اگر آپ کو غصہ شدید آتا ہے اور آپ سے باہر ہو جاتے ہیں تو ۱۰۱ بار مذکورہ آیت ۲۱ دن تک چینی پر پڑھ کر کھالیں

## بیٹے اور بیٹی کیلئے رشتہ نصیب ہو

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ

( سورۃ النمل آیت ۶۲ )

اگر پیدائش کے وقت سورۃ جاثیہ لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں پہنائی جائے تو آسیب وغیرہ سے حفاظت رہتی ہے۔ ( گنجینہ اسرار )

## اولاد کا مطیع ہونا

اگر کسی کی اولاد نافرمان ہو تو ہر نماز کے بعد اس آیت کو پڑھا کرے اور ذریتی کی جگہ اپنے بچے کا نام ذہن میں رکھے آیت یہ ہے:۔

وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّيْ

مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝

اگر نافرمان اولاد پر ایک ہزار مرتبہ ''شہید'' پڑھا جائے تو وہ فرمان بردار ہو جائے گی انشاءاللہ

## زوجین میں محبت کیلئے

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ

تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

شب جمعہ میں نصف رات گزر جانے کے بعد باوضو تین مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اس کے بعد پھر یہ کہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ حَسْبِیْ (من فلان بن فلانۃ او فلانۃ بن فلانۃ) اَعْطِفْ قَلْبَہٗ اَوْقَلْبَھَا اِلَیَّ وَذَلِّلْہُ اَوْ ذَلِّلْھَا اِلَیَّ۔

اگر یہ وظیفہ پڑھنے والی عورت ہے تو فلاں بن فلاں کی جگہ شوہر کا نام لے جس کی محبت مطلوب ہے اور اگر یہ وظیفہ پڑھنے والا مرد ہے تو فلانہ بنت فلانہ اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لے۔

بقول حضرت مولانا انور شاہ کشمیریؒ یہ وظیفہ آزمودہ یعنی مجرب ہے۔ (گنجینہ اسرار)

# برائے حب

۱۔ اس دعا کو کھانے کے اوپر ستر بار دم کر کے کھلائے جس کو کھلائے وہ محبت کرنے لگے گا۔ وہ دعا یہ ہے: یَا طَھْمُوْنَا

۲ سَلْ یَارَسُوْلُ اَجِیْبُ رَسُوْلُ بِحَقِّ اِشْرَاحِیَا مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اس کو صرف اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پان پر مطلوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب کا دل مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ بفضلہ تعالیٰ

۳۔ اول و آخر دس بار درود شریف پڑھے اور درمیان اس کے اسم یا بدوح کو بیس تسبیح یعنی دو ہزار مرتبہ پڑھ کر مٹھائی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب تابعدار ہو جائے گا۔ یہ عمل آزمودہ اور مجرب ہے۔

۴۔ اگر کوئی شخص اپنی محبت میں کسی کو برقرار کرنا چاہے تو کسی گلاس وغیرہ میں پانی لے کر اس پر یا بدوح سات بار پڑھ کر دم کرے اور اس میں سے تھوڑا سا پانی اپنے منہ میں لے کر غرارہ کی طرح پانی کو حرکت دے پھر اسی گلاس میں ڈال دے۔ جو اسے پئے گا اس سے محبت کرنے لگے گا۔

۵۔ تھوڑا سا سرمہ لے کر اس پر سورہ فاتحہ ۴۱ بار پڑھ کر دم کر کے اپنی آنکھوں میں لگا کر

جس کے سامنے جاوے وہ محبت کرنے لگے مگر اس کے دونوں کے نام اور اپنا نام اور اپنی ماں کا نام بھی ہو۔

۲۔ خوشبو کے سات عدد پھول لے کر ایک ایک پھول پر سات سات بار یہ آیت پڑھ کر دم کرے اور اس کے دونوں کا نام پھر اپنی ماں کا نام اور اپنا نام جس سے محبت کرنا چاہیے اس کو وہ پھول دے تا کہ وہ اس کو سونگھے اسی وقت محبت کرنے لگے گا۔

وہ آیت یہ ہے:

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ

# عمل برائے تسخیر

۱۔ بعد نماز عشاء تین تسبیح یا ودود یا رؤف یا رحیم اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے مقصد کیلئے دعا مانگیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ مجرب ہے۔ یہ عمل گیارہ یوم ہوگا۔ تو چندی جمعرات کو شروع کیا جاوے۔

۲۔ عمل اسم باری تعالیٰ اللہ تسخیر کیلئے مجرب ہے۔ اگر چاہیں کہ کسی کو دوست اور مسخر بنائیں یا کسی امیر سے نفع حاصل کرنا ہو تو چاہیے کہ عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز اس عمل کو شروع کریں۔ اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دوزانو قبلہ رو ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کریں پہلے گیارہ بار آیت الکرسی العلی العظیم تک پڑھیں بعدہٗ ایک ہزار دس بار اسم ذات مع عبارت کے پڑھیں اور اپنے مطلوب کو اپنے سامنے دست بستہ کھڑا ہوا تصور کریں۔ جب اسم تمام ہو جائے اس کے سینہ پر دم کریں۔ اور اپنے دل میں اشارہ کریں کہ میرا مطیع ہو جائے۔ اسی طرح پندرہ روز تک بدستور پڑھیں اگر ممکن ہو تو کسی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں انشاء اللہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

اگر اس اسم کی زکوٰۃ چالیس روز تک ہر روز ہزار ہزار بار پڑھیں تو اس مبارک اسم کے عامل ہو جائیں۔ پس تسخیر میں (اپنے لئے ہو خواہ غیر کیلئے) عمل مذکور کام آتا ہے۔ یعنی جس چیز پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں بڑا اثر پیدا ہو۔ زکوٰۃ میں آیت الکرسی بدستور مذکور ہر روز پڑھنی چاہیے اور جب چلہ تمام ہو تو شربت پر دم کر کے پیغمبر ﷺ کی روح مبارک پر فاتحہ دیں اور تھوڑا تھوڑا وظیفہ جاری رکھیں تا کہ ہمیشہ عمل قابو میں رہے۔ اسم ذات کے ساتھ یہ عبارت پڑھنی ہوگی۔

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلَيَّ اور اگر عورت ہو تو کہیں قَلْبَهَا اِلَيَّ

۳۔ اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو ہر روز ہزار مرتبہ اس آیت اور اسماء کو پڑھ کر شیرینی یا پھلوں پر دم کریں اور محبوب کو کھلائیں یا سنگھائیں انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔ آیت اور اسماء یہ ہیں۔

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ يَارَفِيْقُ يَاشَفِيْقُ نَجِّنِيْ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍ

۴۔ يَابَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَابَدِيْعُ

پانچ سو بار پڑھے اول و آخر دس دس بار درود شریف خدا کے فضل و کرم سے تمام لوگ تابع رہیں گے کوئی وقت معین نہیں کوئی سا بھی وقت مقرر کر لے۔ مجرب المجرب ہے۔

۵۔ شخصی جاہ و عزت اور تسخیر کیلئے ذیل کا عمل دس بار پڑھ کر اپنے منہ پر مل کر جس کے پاس جائے گا وہ بے حد محبت سے پیش آئے گا اور اس میں بہت سے فائدے ہیں۔ مجرب ہے۔

اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ يَاخَيْرَ الْمَقْصُوْدِيْنَ يَاخَيْرَ الْمَطْلُوْبِيْنَ يَاخَيْرَ لِمَحْبُوْبِيْنَ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

۶۔ عمل اسم باری تعالیٰ (اللہ) تسخیر کیلئے مجرب ہے۔ اگر چاہیں کہ کسی کو دوست اور مسخر بنائیں یا کسی امیر سے نفع حاصل کرنا ہو تو چاہیے کہ عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز اس عمل کو شروع کریں۔ اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دوزانو رو بقبلہ ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کریں پہلے گیارہ بار آیۃ الکرسی پڑھیں بعدہٗ ایک ہزار دس بار اسم ذات مع عبارت کے پڑھیں اور اپنے مطلوب کو سامنے دست بستہ کھڑا ہو تصور کریں۔ جب اسم تمام ہو جائے اس کے سینہ پر دم کریں۔ اور اپنے دل میں اشارہ کریں کہ میرا مطیع ہو جا۔ اسی طرح پندرہ روز تک بدستور پڑھیں اگر ممکن ہو تو کسی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں۔ انشاء اللہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

اگر اس اسم کی زکوۃ چالیس روز تک ہر روز ہزار ہزار بار پڑھیں تو اس مبارک اسم کے عامل ہو جائیں۔ پس تسخیر میں (خواہ اپنے لئے ہو خواہ غیر کیلئے) عمل مذکور کام آتا ہے۔ یعنی جس چیز پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں بڑا اثر پیدا ہو۔ زکوۃ میں آیت الکرسی بدستور مذکورہ ہر روز پڑھنی چاہیے اور جب چلہ تمام ہو تو شربت پر دم کر کے پیغمبر ﷺ کی روح مبارک کو ایصال ثواب کریں

اور تھوڑا تھوڑا وظیفہ جاری رکھیں تا کہ عمل ہمیشہ قابو میں رہے۔ اسم ذات کے ساتھ یہ عبارت پڑھنی ہوگی۔ یا مقلب القلوب قلب قلبہ الی اور اگر عورت ہو تو کہیں قلبہا الی

## لاعلاج مرض کیلئے

رَبَّہٗٓ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ❁ (پارہ ۱۷ سورۃ الانبیاء آیت ۸۳)

۳۱۳ بار پڑھ کر دم کریں۔

## چوری اور شیطانی اثرات سے حفاظت کیلئے

جو شخص سونے سے پہلے ۲۱ بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے تو چوری اور شیطانی اثرات سے اور اچانک موت کے آنے سے محفوظ رہے گا۔

## ظالم پر غلبہ حاصل ہو

جو مظلوم شخص کسی ظالم کے سامنے پچاس بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس ظالم کو مغلوب کر کے پڑھنے والے کو غالب کریں گے۔ (خزانہ اعمال ص ۸)

## ذہن اور حافظہ قوی ہو جائے

جس کسی کا حافظہ کمزور ہو وہ سات سو چھیاسی بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پانی پر دم کر کے طلوع آفتاب کے وقت پئے تو ذہن کھل جائے گا۔ اور حافظہ قوی ہو جائے گا۔

## حصول شفا کیلئے قرآنی وظیفہ

بعض روایات میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ سورہ انعام پوری سورۃ جس مریض پر پڑھی جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو شفا دیتے ہیں (معارف القرآن ج ۳ ص ۵۱۲)

# شوہر کی ناراضگی دور کرنے کیلئے

۱۔ جس کا شوہر ناراض ہو وہ اپنے شوہر کو یہ آیت مٹھائی پر دم کر کے کھلائے انشاء اللہ اس کی ناراضگی دور ہو جائے گی۔

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ. وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا. وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ

۲۔ اگر سورہ یوسف لکھ کر بازو پر باندھے تو بیوی اسے دل سے چاہنے لگے۔

۳۔ اگر کسی میٹھی چیز پر لفظ "بدوح" لکھ کر جسے کھلائے وہ اس شخص کو بہت چاہنے لگے اور اس سے محبت کرے اور اگر لفظ بدوح چھری پر لکھ کر کوئی چیز اس چھری سے کاٹ کر کسی کو کھلائے تو وہ شخص اس سے محبت کرنے لگے گا۔

۴۔ اگر شوہر و بیوی میں ناراضگی ہو تو اس نقش کو تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے زوجین میں سے جس کو ضرورت ہو اپنے داہنے بازو میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تمام اختلافات دور ہو جائے گے۔

# دعا کی قبولیت کیلئے

۱۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر پوری آیت الکرسی ستر مرتبہ پڑھنے کے بعد جس مقصد کیلئے بھی دعا کی جائے گی وہ قبول ہوگی۔

۲۔ اسم باری تعالیٰ "کبیر المتعال" کو ان دونوں ناموں کے اعداد کے مطابق یعنی ۷۳ بار پڑھ کر جو بھی دعا کی جائے گی قبول ہوگی۔

۳۔ وَاِذَا جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ قَالُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ حَتّٰى نُؤْتٰى مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ رُسُلُ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ

۴۔ اس آیت میں لفظ اللہ متصلا دو جگہ آ رہا ہے ان دونوں اللہ کے درمیان جس چیز کیلئے بھی دعا کی جائے گی انشاء اللہ ضرور قبول ہوگی۔

۵۔ جمعرات کے روز بعد نماز چاشت پانچ سو بار "السمیع" پڑھ کر دعا کی جائے تو دعائیں قبول ہوں۔

۴۔ حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ مجھ سے آنحضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ دعا کرنے سے پہلے اسے پڑھ لیا کرو۔

يَا اَوَّلَ الْاَوَّلِيْنَ وَيَا اٰخِرَ الْاٰخِرِيْنَ وَيَا ذَا الْقُوَّةِ الْمَتِيْنِ وَيَارَاحِمَ الْمَسَاكِيْنِ وَيَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

# دافع پریشان خوابی کا عمل

اگر کسی کو سوتے وقت خواب میں برے برے خیالات اور وسوسے آتے ہوں تو سورہ الم نشرح ۹ بار پڑھ کر سویا کرے نہایت مجرب ہے۔

# حصار کی ترکیب

شاہ عبدالعزیزؒ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی خوف کی جگہ ہو یا کوئی جلالی یا جمالی عمل پڑھے (یا جنات، بھوت پریت، آسیب اور شیاطین وغیرہ کا خطرہ ہو) تو ایسے شخص کو چاہیے کہ اپنے گرد حصار قائم کرے جو ان سب آفات کیلئے مجرب ہے۔

ترکیب: آیت الکرسی ایک بار اور چاروں قل ایک ایک بار پڑھ کر اپنے چاروں طرف حصار کرے اور چاقو سے خط کھینچے

# چہرے اور پشت کے مسوں کا علاج

بعض لوگوں کو بدن کے اکثر حصے پر مسے ہو جاتے ہیں اور بدنما معلوم ہوتے ہیں ان کے ختم کرنے کے مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں۔ مندرجہ ذیل عمل کو آزما کر دیکھ لیں انشاء اللہ بلا تکلیف مسے جھڑ جائیں گے۔ مونجھ کی غیر مستعمل رسی لیں پھر جتنی تعداد میں مسے ہوں اتنی ہی گرہیں اس پر دیں۔ گرہ دیتے وقت مریض مسے پر شہادت کی انگلی رکھے اور عمل کرنے والا آیت کا یہ حصہ

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

پڑھے دم کرنے کی ضرورت نہیں پھر دوسرے مسے پر انگلی رکھے اور عامل آیت کا حصہ پڑھے اسی طرح جتنی ضرورت ہو عمل کر کے رسی کو لپیٹ لیں اور کسی روڑی پر گندے ملبے کے ذخیرہ کے اندر دبا دیں جہاں کم سے کم دو ہفتے دبی رہے اس سے پہلے ہرگز نہ نکالیں۔ تین چار روز

کے بعد سے از خود گرنے شروع ہو جائیں گے اور چند دنوں میں جلد صاف ہو جائے گی۔

# چہرہ خوبصورت ہو جائے

چہرے کی خوبصورتی کیلئے روزانہ ایک بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونکیں۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِیْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۞

# پھوڑے پھنسی کا تیر بہدف علاج

شہادت کی انگلی پر لعاب لگائیں پھر تین بار بسم اللہ اللہ اکبر اور ایک بار اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ (زخرف ۷۹) پڑھ کر دم کریں اور وہ لعاب پھوڑے پھنسی یا زخم پر لگائیں۔ سبحان اللہ عجیب وغریب تاثیر رکھتا ہے۔ خصوصاً وضو کے فوراً بعد اعضاء کو خشک کرنے سے پہلے اگر یہ عمل کیا جائے تو اس کی تاثیر بڑھ جاتی ہے۔ عورتوں کیلئے یہی دم تیل پر کر کے دیں یعنی لعاب پر دم کر کے اسے تیل میں شامل کر دیں۔ الحمد للہ اس دم کی برکت سے کوڑھ جیسی بیماری کے مریض بھی ٹھیک ہو گئے۔ وہ افراد جن کی انگلیوں کے پورے گل کر گر رہے تھے اس دم والے تیل کے لگانے سے بالکل ٹھیک ہو گئے۔

# چہرے کے کیل مہاسوں کا علاج

لیموں کا رس تین بار کپڑے سے چھنا ہوا دو تولہ، عرق گلاب سہ آتشہ دو تولہ، گلیسرین بڑھیا

والی دو تولہ تینوں چیزوں کو ایک شیشی میں ڈال کر یکجان کر لیں۔ چہرے کی خوبصورتی بڑھانے کیلئے ایک بہترین چیز تیار ہے۔ دن میں کم از کم تین مرتبہ استعمال کرنے چہرے کے داغ دھبے، کیل مہاسے وغیرہ کے دفعیہ کیلئے بے حد مفید ہے۔ چہرے کی رنگت نکھر آتی ہے اور جلد ریشم کی مانند ملائم ہو جاتی ہے۔

# داغ دھبوں کا علاج

اگر بدن یا چہرے پر کوئی داغ دھبہ ہو اور اسے دور کرنا مقصود ہو تو اکتالیس مرتبہ دوا یا مرہم پر مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دم کریں اور پھر وہ دوا یا مرہم استعمال کریں انشاء اللہ ہر طرح کا داغ دھبہ دور ہو جائے گا۔

مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا

# فالج، لقوہ اور شیاطین سے حفاظت کیلئے

سوتے وقت اس آیت کو پڑھنے والا فالج، لقوہ اور شیاطین کی شرارت سے محفوظ رہتا ہے۔

إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرٰتٍ م بِأَمْرِهِ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ تَبٰرَكَ اللَّهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ

(سورہ اعراف آیت ۵۴)

# گویا والدین کا حق ادا کر دیا

ایک روایت میں آیا ہے کہ جو شخص اپنے والدین کی طرف سے حج کرے تو ان کو ایک حج کا ثواب ہوتا ہے اور حج کرنے والے کیلئے ۹ حجوں کا ثواب ہوتا ہے۔ علامہ عینیؒ نے شرح بخاری میں ایک حدیث نقل کی ہے کہ جو شخص ایک بار یہ دعا پڑھے اور اس کے بعد یہ کہے یا اللہ اس کا ثواب میرے ماں باپ کو پہنچا دے تو اس نے والدین کا حق ادا کر دیا۔ دعا یہ ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ
وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ الْکِبْرِیَآءُ
فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ
لِلّٰہِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ
رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ الْعَظَمَۃُ فِی السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ھُوَ الْمَلِکُ
رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الْاَرْضِ وَرَبُّ
الْعٰلَمِیْنَ وَلَہُ النُّوْرُ فِی السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝

(حل مشکلات اور قضائے حاجات کے مؤثر، مجرب اور خاص اعمال)

# یَا لَطِیْفُ کا عمل

عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نماز صلوۃ الحاجت پڑھیں نماز کے بعد گیارہ بار سورہ الم نشرح پڑھیں پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سولہ ہزار چھ سو اکتالیس (۱۶۶۴۱) بار یا لطیف پڑھیں اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اپنے مقصد کیلئے دعا مانگیں۔ بہت عجیب اور سریع التاثیر عمل ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ ایک سو انتیس (۱۲۹) دانے والے تسبیح لے کر قبلہ رخ بیٹھ جائیں ایک تسبیح پڑھ کر ان چاروں آیات کو پڑھیں یا ان میں سے کسی ایک کو پڑھیں۔

آیت نمبر۱: لَا تُدْرِکُہُ الْاَبْصَارُ وَھُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ (الانعام ۱۰۳)

آیت نمبر۲: اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ (الشوریٰ ۱۹)

آیت نمبر۳: اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ (الملک ۱۴)

آیت نمبر۴: فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰٓى اِلَيْهِ اَبَوَيْهِ وَقَالَ ادْخُلُوْا مِصْرَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۝ وَرَفَعَ اَبَوَيْهِ عَلَى الْعَرْشِ وَخَرُّوْا لَهٗ سُجَّدًا ۚ وَقَالَ يٰۤاَبَتِ هٰذَا تَاْوِيْلُ رُءْيَايَ مِنْ قَبْلُ ۫ قَدْ جَعَلَهَا رَبِّيْ حَقًّا ۭ وَقَدْ اَحْسَنَ بِيْٓ اِذْ اَخْرَجَنِيْ مِنَ السِّجْنِ وَجَآءَ بِكُمْ مِّنَ الْبَدْوِ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ نَّزَغَ الشَّيْطٰنُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اِخْوَتِيْ ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَآءُ ۭ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ (یوسف ۹۹-۱۰۰)

آیت پڑھنے کے بعد پھر ایک تسبیح پڑھیں اور ہر تسبیح کے بعد چاروں آیات یا ان میں سے کوئی ایک یا دو آیات پڑھیں۔ یہ عمل ایک سوانتیس بار دہرائیں اس طرح کل عدد ۱۲۹۲۱ پورا ہوجائے گا۔ یعنی ایک سوانتیس دانوں والی تسبیح ایک سوانتیس بار پڑھیں۔

درمیان میں جو آیات پڑھی جاتی ہیں ان کی تفصیل یہ ہے کہ اگر کسی کو دشمنوں کی طرف سے تکلیف اور پریشانی ہو تو وہ ہر تسبیح کے بعد آیت نمبر ا پڑھے۔

جو روزی کی تنگی اور مشکل کا شکار ہو وہ آیت نمبر۲ پڑھے۔

جو کسی مرتبے مقام عہدے یا درجے کا طلب گار ہو وہ آیت نمبر۳ پڑھے

جو قید و بند کی مصیبت میں مبتلا ہو وہ آیت نمبر۴ پڑھے

اور جسے چاروں طرح کی مشکلات درپیش ہوں وہ چاروں آیات پڑھ لے اسی طرح دو یا تین آیات بھی حسب ضرورت پڑھ سکتے ہیں۔

اس عمل کیلئے عشاء کے بعد کا وقت بہترین ہے وضو اچھی طرح آداب و اہتمام سے کریں عمل توجہ اور محبت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی رضا۔ کیلئے ذکر اللہ کی نیت سے کریں اور تواضع اختیار کریں۔ یاد رکھیں یالطیف کا اکسیر عمل اسے بہت فائدہ دیتا ہے جو تواضع اختیار کرنے والا ہو۔ ہوسکے تو زندگی میں ایک بار یہ عمل ضرور کرلیں۔ تب زندگی کا رخ آسانیوں اور رحمتوں کی طرف ہوجاتا ہے اور اگر توفیق ملے تو بار بار کریں۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر جتنا کیا جائے اتنا مفید ہے۔ یہ عمل کرنے کے بعد اگر روزانہ ایک سوانتیس بار یالطیف کو معمول بنالیں اور آخر میں کوئی آیت بھی پڑھ لیا کریں تو بے حد مفید ہے۔

# بسم اللہ کا عمل

اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف مصلی پر قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں پھر اٹھ کر دو رکعت نماز پڑھ کر اپنی حاجت کیلئے دعا کریں۔ پھر ہزار مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں پھر اٹھ کر دو رکعت نماز پڑھ کر اپنی حاجت کیلئے دعا کریں۔ یہ عمل بارہ مرتبہ دہرائیں۔ اس طرح کل بارہ ہزار بار بسم اللہ الرحمن الرحیم کی تلاوت ہو جائے گی اور بارہ مرتبہ دو رکعت نماز اور بارہ مرتبہ دعا۔

درود شریف عمل کے شروع اور آخر میں سات سات بار پڑھ لیں اور دعا میں ہر بار ایک حاجت پیش کریں یا دو یا تین اس سے زیادہ نہیں۔

یہ عمل بے حد موثر اور مفید ہے ناجائز کاموں کیلئے ہرگز نہ کریں اور نہ ہی فضول اور مکروہ کاموں کیلئے۔ (تلقین فرمودہ امام العارفین حضرت مولانا قاری محمد عرفان صاحب زید مجدہم)

# سورہ اخلاص کا مجرب عمل

باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار بار سورہ اخلاص پڑھیں پہلی مرتبہ پڑھنے سے پہلے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ پھر باقی بغیر بسم اللہ کے پڑھیں عمل کے اول وآخر میں سات سات بار درود شریف پڑھ لیں۔ آخر میں اپنے مقصد کیلئے دعا کریں۔ بہت طاقتور عمل ہے اور بعض اہل علم نے اسے اسم اعظم قرار دیا ہے۔

# سورہ فاتحہ کا مجرب عمل

اچھی طرح وضو کر کے خلوت میں دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھیں پھر کھڑے ہو کر گیارہ بار درود شریف پڑھیں پھر اکتالیس بار سورہ فاتحہ (الحمد شریف) اس طرح پڑھیں کہ پہلے ہر بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں پھر دوبارہ بسم اللہ اس طریقے سے پڑھیں کہ الرحیم کی میم کو الحمد کے لام سے ملا دیں (رحیم الحمد للہ) اس طریقے سے اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر سجدہ میں چلے جائیں اور اپنی مشکلات کے حل کیلئے دعا کریں۔ انشاء اللہ ضرور قبول ہوگی۔ اس عمل میں بیاسی بار بسم اللہ پڑھی جائے گی اور اکتالیس بار سورہ فاتحہ نیز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اکتالیس بار سورہ فاتحہ پڑھنا بھی بے حد مفید ہے۔

# سحر کا مجرب علاج

بیری کے سات پتے جن میں سوراخ نہ ہو لے کر ان میں سے ہر پتے پر تین بار یہ آیت پڑھیں اور ہر بار پڑھ کر دم کریں

وَاتَّبَعُوا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ..... سے ..... لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ

تک پوری آیت (البقرہ ۱۰۲)

اس طرح سات پتوں پر کل اکیس بار یہ آیت پڑھی جائے گی۔ ان پتوں کو پاک ہاتھوں سے توڑ کر پانی میں ڈال دیں۔ مریض سات دن تک یہ پانی پیتا رہے۔ پانی کم ہونے پر مزید پانی ملاتے رہیں۔ یہ پانی گھر اور دوکان پر بھی چھڑکیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ مجرب ہے۔

# عمل آیت الکرسی

حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب نور اللہ مرقدہ جادو کے علاج کیلئے عمل آیت الکرسی تلقین فرمایا کرتے تھے عمل آیت الکرسی یہ ہے:

درود شریف تین بار، سورہ فاتحہ تین بار، آیت الکرسی تین بار، سورہ اخلاص تین بار، سورہ فلق تین بار، سورہ والناس تین بار، تین بار درود شریف

فجر ظہر اور عشاء کے بعد پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم پر پھیریں۔ یہ دم مریض پر بھی کیا جاسکتا ہے۔ بعض مشائخ اس میں سورۃ الکافرون کا اضافہ بھی فرماتے ہیں۔

# دل کی غفلت دور کرنے اور ہدایت پانے کیلئے

## وَاَهْدِيَكَ اِلٰى رَبِّكَ فَتَخْشٰى

(سورہ النازعات ۱۹)

فائدہ: جو سیدھی راہ سے بھٹک گیا ہو یا برے افعال میں پڑ گیا ہو یا اللہ کی طرف سے غافل ہو گیا ہو تو اس آیت کو روزانہ ۱۰۱ بار پانی پر دم کر کے اسے پلائیں۔

# دشمنوں اور ظالموں سے حفاظت کے اعمال

حضرت مولانا مفتی ولی حسن صاحب ٹونکی مفتی اعظم پاکستان نور اللہ مرقدہ دشمنوں سے حفاظت کیلئے درج ذیل چار اعمال تلقین فرماتے تھے یہ اعمال بندہ کے مجرب ہیں:

## سورہ قریش کا عمل

مغرب کی نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ سورہ قریش ہر بار بسم اللہ کے ساتھ پڑھیں بہت مقبول، مفید اور مؤثر عمل ہے۔ اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

## ایک مسنون دعاء

عصر کے بعد ۳۱۳ بار یہ مسنون دعا پڑھیں

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

اول و آخر درود شریف پڑھیں۔

## ایک آیت کریمہ کا عمل

عصر کے بعد پہلے دن ۹۱۳ مرتبہ اور آئندہ جس قدر چاہیں پڑھیں

سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ ۱

(القمر ۴۵) اول و آخر درود شریف

## اللہ الصمد کے خواص

(ماخوذ از تبرکات مرتبہ حکیم محمد مشیر الدین صاحب رحمہ اللہ یابوزئی۔شاہجہانپور)

۱۔ جس کسی کو مہم (اہم ضرورت) کلی و جزوی پیش آئے کسی طرح حل نہ ہو سکتی ہو چاہیے کہ اس کو نماز ظہر و عشاء کے بعد ہزار بار اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور جو شخص بعد ہر نماز سو سو بار پڑھے کسی وقت رنجیدہ نہ ہو اور ایمان سلامت رہے۔

۲۔ ذکر اللہ الصمد نماز عصر کے بعد پچاس بار پڑھے تو اس کا مرتبہ دونوں جہان میں بلند ہو۔

۳۔ اگر کسی کو کام مشکل و دشوار پیش ہو اور کوئی حل کی صورت نہ ہو تو بدھ کی رات کو نہاوے اور ہزار بار پڑھے اس کا کام انشاء اللہ تعالیٰ پورا ہو جائے۔

۴۔ جو کوئی تہجد کی نماز کے وقت بہت سا پڑھے جمال و جلال اللہ تعالیٰ جل شانہ کا نصیب ہو۔ سب خلائق آسمان و زمین چرند پرند سب اس سے محبت رکھیں۔

۵۔ جس نے بعد عشاء اللہ الصمد پر مداومت کی صرف سو بار زیارت روحی فداہ حضرت رسول مقبول ﷺ سے مشرف ہوگا۔

۶۔ اس اسم کی نو ہزار خاصیتیں ہیں جو شخص اللہ الصمد کا نقش اپنے گھر میں رکھے کچھ درد و اذیت نہ پہنچے اور دشمن نقصان نہ پہنچا سکے۔ نقش یہ ہے:

| ۳۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۳۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۴۳ | ۳۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۴۸ | ۵۱ | ۳۷ |
| ۵۲ | ۳۶ | ۳۵ | ۵۷ |

۷۔ اگر کسی معاملہ کو دریافت کرنا چاہے تو اس کو چاہیے بارہ روز تک بارہ ہزار مرتبہ اللہ الصمد پڑھے سب بھید ظاہر ہو جائیں گے۔

۸۔ جو کوئی چاہے کہ کوئی خزانہ غیب سے پائے یا معلوم کرنا چاہے تو چھ رات دن ہر دن چھ ہزار چھ سو چھیاسٹھ مرتبہ اللہ الصمد پڑھے خزانہ خود بخود معلوم ہو جائے گا۔ یا کوئی بزرگ خواب میں آکر اطلاع دے گا۔

۹۔ نماز صبح و عصر کے بعد چھ سو مرتبہ اللہ الصمد پڑھنا اکسیر ہے۔

۱۰۔ بعد عشاء سو مرتبہ روز پڑھے تو عذاب قبر سے نجات پائے۔

زکوۃ بارہ ہزار بارہ سو مرتبہ ... قفل تین ہزار تین سو تریسٹھ مرتبہ

اور دور عدد تین سو ساٹھ مرتبہ

باب ششم

# رحمتوں والے اعمال
# کم عمل زیادہ ثواب

# ستر ہزار فرشتوں کی دعائیں

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے جو شخص صبح کو یہ دعا تین بار پڑھ کر پھر سورہ حشر کی آخری تین آیتیں پڑھے گا تو شام تک ستر ہزار فرشتے اس کیلئے دعا کرتے رہیں گے اور اگر رات کو پڑھے تو صبح تک ستر ہزار فرشتے دعا کریں گے اور اس دن مرگیا تو شہید مرے گا۔ (ترمذی)

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○

پھر سورہ حشر کی آخری تین آیتیں:

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ○ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۚ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ○ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ (ترمذی)

# مجلس کے خاتمہ پر مبارک دعا

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ

(مستدرک جلد ۱ ص ۵۳۶)

فائدہ: اس دعا کا فائدہ یہ ہے کہ اگر مجلس میں اچھی باتیں کی ہوں گی تو یہ کلمات ان پر مہر بن جائیں گے اور اگر فضول اور لغو باتیں کی ہوں گی تو وہ معاف ہو جائے گی۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۞

(معارف القرآن جلد ۷ ص ۶۸۷)

## ابدال بننے کا نسخہ

حضرت امام غزالی نے احیاء العلوم میں تحریر فرمایا ہے کہ جو شخص روزانہ یہ دعا تین مرتبہ پڑھے گا اس کیلئے ابدال کا درجہ لکھا جاتا ہے۔ ابدال اولیائے کرام میں ایک بہت بڑا درجہ ہوتا ہے۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

(مظاہر حق جدید ج ۲ ص ۵۹ قسط ۱۳۰)

# مشکلات آسان ہو جائیں

رسول مقبول ﷺ نے فرمایا جو شخص صبح ہوتے ہوئے اور شام ہوتے ہوئے یہ دعا سات مرتبہ پڑھ لے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے تمام کاموں کا کفیل ہو جائے گا اور تمام فکروں سے نجات ہو جائے گی۔ یعنی اس کی تمام حاجات پوری اور مشکلات آسان ہو جائیں گی دوسری روایت میں یہ ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن صبح کی نماز سے پہلے تین مرتبہ پڑھ لے گا اس کے تمام گناہ معاف ہو جائیں گے دعا یہ ہے:

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ
وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (ذکر اللہ ص ۲۸)

# حضرت شیخ بونیؒ کا ایک خاص الخاص عمل

جس کو کوئی حاجت درپیش ہو وہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کے روزے رکھے۔ جمعہ کے روز غسل کر کے مسجد جائے۔ راہ میں کچھ صدقہ دے پھر نماز سے فارغ ہو کر یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ الْعَظِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ. وَاَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ. اَلَّذِیْ مَلَأَتْ عَظْمَتُہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَاَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَنَتْ لَہُ الْوُجُوْہُ وَخَشَعَتْ لَہُ الْاَبْصَارُ وَوَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْیَتِہٖ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْ تُعْطِیَنِیْ مَسْئَلَتِیْ وَتَقْضِیَ حَاجَتِیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ.

یہاں اپنی ضرورت کا نام لے جو اسی وقت پوری ہوگی۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا یہ دعا جاہلوں کو نہ سکھاؤ ورنہ وہ ایک دوسرے پر بددعا کریں گے اور قبول ہوگی۔ (شمس المعارف الکبریٰ ص ۲۵۹)

# قید سے رہائی کا عمل

جمعرات کی رات اس دعا کو ایک ہزار بار پڑھیں۔ قید سے حفاظت اور قید سے خلاصی کیلئے مجرب ہے:

یَارَبِّ اَنْتَ عَضَدِیْ وَ مِنْکَ مَدَدِیْ وَعَلَیْکَ مُعْتَمَدِیْ

اول آخر گیارہ بار یہ درود شریف پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ عِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

یہ درود شریف درود قادری کہلاتا ہے۔ اور اس عمل کی تلقین ہمارے شیخ، شیخ طریقت حضرت مولانا سید محمود صاحب عرف صندل بابا جی زید مجدہ فرماتے ہیں۔ نیز روزانہ ایک ہزار بار یاواحد یا احد پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ قید سے خلاصی عطا فرماتے ہیں۔

# ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا جو شخص لا الٰہ الا اللہ پڑھے گا اس کیلئے جنت واجب ہوجائے گی اور جو شخص سو مرتبہ پڑھے گا اس کیلئے ایک لاکھ چوبیس ہزار نیکیاں لکھی جائیں گی۔ (الحاکم وقال صحیح الاسناد)

اور اس تسبیح کے ہر مرتبہ پڑھنے پر جنت میں ایک درخت اگایا جائے گا۔ (بزار)

# بے بسی ختم ہو اور کام جلدی ہو

رزق کی ترقی اور برکت کیلئے یا کوئی کام بس سے باہر ہو اور کوئی وسیلہ نظر نہ آتا ہو یا اگر کسی کام میں آسانی اور جلدی مطلوب ہو تو سورۃ المزمل ایک بیٹھک میں ۴۱ بار تین دن تک پڑھیں اس عمل سے دوسروں کو نقصان پہنچانا مقصود نہیں ہونا چاہیے

# عظیم الشان وظیفہ

حضرت ابوایوب انصاریؓ سے مرفوعاً روایت ہے کہ جب سورۂ فاتحہ آیت الکرسی، آیت شہد اللہ اور قل اللھم مالک الملک ... بغیر حساب نازل ہوئی تو عرش سے معلق ہو کر فریاد کی کہ کیا آپ ہم کو ایسی قوم پر نازل فرما رہے ہیں جو گناہوں کا ارتکاب کریں گے ارشاد ہوا کہ قسم ہے میری عزت وجلال اور ارتفاع مکان کی کہ جو لوگ ہر نماز فرض کے بعد تمہاری تلاوت کریں گے ہم ان کی مغفرت فرمائیں گے اور جنت الفردوس میں جگہ دیں گے اور ہر روز ستر مرتبہ نظر رحمت سے دیکھیں گیا ور اس کی ستر حاجتیں پوری کریں گے جس کا ادنیٰ درجہ مغفرت ہے۔ (دیلمی)

فائدہ: بعض روایات میں ہے کہ ہم اس کے دشمنوں پر اس کو غلبہ عطا کریں گے۔ (تفسیر روح المعانی پ۳ ص۱۰۶)

پڑھنے کا طریقہ: الحمد شریف، آیت الکرسی پڑھ کر یہ پڑھے

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا ۢ بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ قف وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْ ۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًا ۢ بَيْنَهُمْ ط وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ پھر یہ پڑھے اَللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ تُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ز وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ز وَ تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○

# اللہ تعالیٰ کو محبوب کلمات

حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ دو کلمے ایسے ہیں جو زبان پر ہلکے ہیں ترازو میں بہت وزنی ہیں اور اللہ تعالیٰ کو بہت پیارے ہیں:

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

# دشمن سے حفاظت کیلئے

اگر اس دعا کو پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کرکے پورے بدن پر پھیر لے تو دشمن سے محفوظ رہے گا۔ دشمن کے ہجوم سے بھی گزر جائے تو وہ اسے نہ دیکھ سکیں گے وہ یہ ہے:

لَا تُدْرِكُهُ الْأَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْأَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيفُ الْخَبِيرُ (سورہ انعام ۱۰۳)

# مال کا گم ہوجانا

۱۔ اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوجائے تو یہ دعا پڑھ کر اپنی گم شدہ چیز کے مل جانے کی دعا کرے ان شاء اللہ بہت جلد وہ چیز مل جائے گی۔

"یَا جَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَادَ اِجْمَعْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ کَذَا فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی یَجْمَعُ بَیْنَکَ وَبَیْنَ ذَالِکَ الشَّیْءِ."

"ذَالِكَ الشَّيْءِ" کی جگہ اپنی گم شدہ چیز کا تذکرہ کرے اسی طرح اگر کسی انسان کو اپنی طرف مائل کرنا چاہے تو اس شخص کا نام لے۔

۲۔ اگر کسی چیز یا مال کے ضائع ہونے کا اندیشہ ہو تو سورہ قصص لکھ کر اس جگہ لٹکا دے جہاں مال رکھا ہوا ہو ان شاء اللہ وہ مال ضائع اور برباد نہیں ہوگا۔

۳۔ اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو سورہ والضحیٰ سات بار پڑھ کر اس چیز کی واپسی کیلئے دعا کرے۔ جب وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدَىٰ پر پہنچے تو اسے تین بار پڑھے ان شاء اللہ وہ چیز مل جائے گی اگر وہ چیز نہیں ملے گی تو اللہ تعالیٰ اس کا نعم البدل عطا فرمائے گا۔

۴۔ اگر کسی کی کوئی چیز چوری ہوگئی ہو تو جس دروازہ سے مال نکلا ہو اس دروازہ پر کھڑا ہو کر سورہ والطارق پڑھنے سے وہ مال واپس مل جائے گا۔

۵۔ جس شخص کی کوئی چیز گم ہوجائے تو ۱۱۹ بار یا حفیظ اور ۱۱۹ بار یہ آیت پڑھ کر اس چیز کی واپسی

کی دعا کرے انشاء اللہ وہ چیز مل جائے گی۔ مجرب ہے آیت یہ ہے:

یٰبُنَیَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ

۱۔ گمشدہ چیز کے مل جانے کیلئے اس دعا کی کثرت کرے:

"یَاجَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّارَیْبَ فِیْهِ اِجْمَعْ عَلَیَّ ضَآلَّتِیْ."

انشاء اللہ اس دعا کی برکت سے وہ چیز مل جائے گی۔

۷۔ ان آیتوں کو روٹی یا کسی کھانے کی چیز پر لکھ کر جس پر چوری کا شبہ ہو اسے کھلائے اگر وہ واقعی چور ہوگا تو وہ نہیں کھا سکے گا۔ آیات یہ ہیں:

"وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِیْهَا ؕ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّاكُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ○ یَتَجَرَّعُهٗ وَلَایَكَادُ یُسِیْغُهٗ وَیَاْتِیْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّمَا هُوَ بِمَیِّتٍ ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِیْظٌ ○ اَلَّا یَسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ یُخْرِجُ الْخَبْءَ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ یَعْلَمُ مَاتُخْفُوْنَ وَمَا تُعْلِنُوْنَ ○ اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ○ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ○ وصلی اللّٰه علٰی سیدنا محمد و اٰلہ وصحبہ وسلم."

۸۔ اگر کسی کی کوئی چیز کھوئی ہو تو اپنی انگشت شہادت کو اپنے سر کے چہار جانب گھماتے ہوئے سات مرتبہ سورہ والضحٰی پڑھے پھر ایک مرتبہ

"اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰهِ وَاَمْسَیْتُ فِیْ جَوَارِ اللّٰهِ اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰهِ اَصْبَحْتُ فِیْ جَوَارِ اللّٰهِ"

(مجربات حضرت مولانا عبداللہ شہید)

پڑھ کر تین مرتبہ تالی بجائے اس عمل کے دوران کھوئی ہوئی چیز کا تصور ذہن میں رکھے انشاء اللہ بہت جلد وہ چیز مل جائے گی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔

# مفرور کی واپسی

جمعہ کی رات میں نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین بار سورہ کافرون اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین بار سورہ اخلاص پڑھے پھر سلام پھیر کر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دو ہزار بار سورہ والضحیٰ مع بسم اللہ پڑھے اور پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر بھاگے ہوئے کی واپسی کی دعا مانگ کر سو جائے۔ انشاء اللہ مفرور بہت جلد واپس آجائے گا۔

۲۔ دو رکعت نفل نماز پڑھ کر ایک ۱۱۹ بار یہ آیت پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔ یہ عمل ۴۰ روز تک جاری رکھے۔ آیت یہ ہے:

اِنَّ الَّذِی فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّکَ اِلٰی مَعَادٍ

۳۔ اگر کوئی شخص بھاگ گیا ہو تو ۴۰ روز تک اس آیت کو لکھ کر چرخہ میں باندھ کر روزانہ ۱۰ بار الٹا گھمائے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے بھاگا ہوا واپس آجائے گا۔

"فَرَدَدْنٰهُ اِلٰٓی اُمِّهٖ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰکِنَّ اَکْثَرَ هُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ۔"

۴۔ چالیس روز تک روزانہ دو رکعت نفل نماز پڑھ کر ۱۱۹ بار یہ آیت پڑھے اور پھر بھاگے ہوئے کی واپسی کیلئے دعا کرے۔ انشاء اللہ مفرور واپس آجائے گا۔

یٰبُنَیَّ اِنَّهَآ اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ

# مکان کی حفاظت کیلئے

جس مکان میں جن و شیاطین یا آسیب یا بھوت پریت چڑیل وغیرہ ارواح خبیثہ کا اثر ہو تو پیر کے دن یا بدھ یا جمعرات کے دن بساعت مشتری یا زہرہ پوری سورہ بقرہ اس مکان میں بیٹھ کر درمیانی آواز سے پڑھے اور ایک گلاس پانی کا بھر کر اپنے قریب رکھ لے اور جب سورہ ختم

ہو جائے تو اس پانی پر دم کر کے مکان کی دیواروں پر اس طرح چھڑک دے کہ پانی زمین پر نہ گرے اور ساعت کا حساب سورج نکلنے کے وقت سے لگائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کسی قسم کا اثر مکان میں نہ رہے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے ہر مشکل

حضرت محی الدین جیلانیؒ نے فرمایا جو شخص ۱۱۱ بار اس دعا کو پڑھے جو کچھ مشکل رکھتا ہو حق تعالیٰ اس کی ہر مشکل آسان کرے۔ جو کچھ میں نے پایا اس دعا کے پڑھنے سے پایا۔ اس دعا کو فجر یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھے اس وقت تک جب تک کہ مقصد میں کامیابی ہو۔

اَللّٰہُ کَافِیْ اَلْکَافِیْ وَقَصَدْتُّ الْکَافِیْ وَجَدْتُ الْکَافِیْ بِکَافِیْ اَلْکَافِیْ وَکَفَانِیَ الْکَافِیْ وَنِعْمَ الْکَافِیْ وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ ط

اس کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے

## مردہ یا زندہ کو خواب میں دیکھنا

سونے سے پہلے چاہیے کہ وضو کرے اور پاک لباس پہنے خوشبو اور عطر وغیرہ لگائے اور ایک بار سورہ والیل اور ایک بار سورہ والتین پڑھے بعد اس کے یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کَذَا وَکَذَا وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعْوَتِیْ۔

## برائے حاجت

۱۔ بعد نوافل مغرب تنہائی میں بیٹھ کر اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر ۱۰۰ بار یا رب یا رب یا رب کہے جو خدا سے چاہے گا وہ ملے گا اور اگر ہزار بار اس کی تکرار کرے گا تو یقیناً اس کی حاجت پوری ہوگی۔ سات دن تک اس عمل کو کرے عروج ماہ میں تو چندی جمعرات سے شروع کرے۔

۲۔ جس شخص کو کوئی سخت سے سخت کام درپیش ہو تو اس کو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد سجدہ

میں اس رکن کر چند بار یہ کلمات پڑھے جب تک وہ پریشانی دور نہ ہو برابر ایسا کرتا رہے دعا یہ ہے

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ وَنَسْتَشْفِعُکَ بِاُمِّ یَحْیٰی بِنْ زَکَرِیَّا یَا مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ

# حادثات سے بچنے کا وظیفہ

حضرت طلق فرماتے ہیں کہ ایک شخص حضرت ابوالدرداءؓ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ کا مکان جل گیا۔ فرمایا نہیں جلا پھر دوسرے شخص نے بھی اطلاع دی تو فرمایا نہیں جلا پھر تیسرے آدمی نے بھی خبر دی آپ نے فرمایا نہیں جلا پھر ایک اور شخص نے آ کر کہا کہ اے ابوالدرداء آگ کے شرارے بہت بلند ہوئے مگر جب آپ کے مکان تک آگ پہنچی تو بجھ گئی فرمایا مجھے معلوم تھا کہ اللہ تعالیٰ ایسا نہیں کرے گا۔ (کہ میرا مکان جل جائے) کیوں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ جو شخص صبح کے وقت یہ کلمات پڑھ لے شام تک اس کو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی میں نے صبح یہ کلمات پڑھے تھے اس لئے مجھے یقین تھا کہ میرا مکان نہیں جل سکتا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰـهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَیْكَ تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ مَاشَآءَ اللّٰهُ کَانَ وَمَا لَمْ یَشَأْ لَمْ یَکُنْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِکُلِّ

شَیْءٍ عِلْمًا ○ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ
مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَآبَّۃٍ
اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِھَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی
صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ○

## قنوت نازلہ

مولانا بنوری فرماتے ہیں آج کل یہ دعا قنوت نازلہ نماز فجر میں دوسری رکعت میں رکوع کے بعد قومے میں امام صاحب کو جہر سے پڑھنا چاہیے اور مقتدی ہر جملے پر آہستہ سے آمین کہیں۔ (یہ دعا ہر مشکل وقت میں پڑھی جاسکتی ہے)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ
اَللّٰھُمَّ اھْدِنَا فِیْمَنْ ھَدَیْتَ وَعَافِنَا
فِیْمَنْ عَافَیْتَ وَتَوَلَّنَا فِیْمَنْ تَوَلَّیْتَ
وَبَارِکْ لَنَا فِیْمَآ اَعْطَیْتَ وَقِنَا شَرَّ
مَا قَضَیْتَ فَاِنَّکَ تَقْضِیْ وَلَا یُقْضٰی
عَلَیْکَ اِنَّہٗ لَا یَذِلُّ مَنْ وَّالَیْتَ
وَلَا یَعِزُّ مَنْ عَادَیْتَ تَبَارَکْتَ رَبَّنَا
وَتَعَالَیْتَ نَسْتَغْفِرُکَ وَنَتُوْبُ اِلَیْکَ
وَصَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ ؕ

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ
وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ
وَاَلِّفْ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَاَصْلِحْ ذَاتَ
بَيْنِهِمْ وَانْصُرْهُمْ عَلٰى عَدُوِّكَ
وَعَدُوِّهِمْ اِلٰهَ الْحَقِّ اٰمِيْنَ۔
اَللّٰهُمَّ الْعَنِ الْكَفَرَةَ وَالْمُشْرِكِيْنَ
وَالْيَهُوْدَ وَالْقَادِيَانِيِّيْنَ وَالرَّوَافِضَ
وَالْهُنُوْدَ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِكَ
وَيُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَيُقَاتِلُوْنَ اَوْلِيَآءَكَ۔
اَللّٰهُمَّ خَالِفْ بَيْنَ كَلِمَتِهِمْ وَزَلْزِلْ
اَقْدَامَهُمْ وَاَنْزِلْ بِهِمْ بَأْسَكَ الَّذِيْ
لَاتَرُدُّهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ۔
اَللّٰهُمَّ وَلِّ اُمُوْرَنَا خِيَارَنَا وَلَاتُوَلِّ
اُمُوْرَنَا شِرَارَنَا وَارْزُقْنَا حُكُوْمَةً صَالِحَةً
عَادِلَةً تَرْعٰى عِبَادَكَ وَبِلَادَكَ عَمَّا
يُوْجِبُ مَقْتَكَ وَغَضَبَكَ وَصَلَّى اللّٰهُ
عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

(عطیہ حضرت مولانا سید محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ)

# تمام دن ظالموں کے شر سے محفوظ رہیں

## حضرت انسؓ کی دعا

یہ دعا جناب رسول اللہ ﷺ نے حضرت انس بن مالک کو تعلیم فرمائی اور فرمایا کہ جو شخص صبح کو یہ دعا پڑھے تو دن بھر کوئی ظالم اسے نقصان نہیں پہنچا سکتا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ
الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي
الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ
بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ
عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ اَعْطَانِيْهِ رَبِّيْ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ
اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ
اَللّٰهُ رَبِّيْ لَآ اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا عَزَّ جَارُكَ
وَجَلَّ ثَنَآؤُكَ وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآؤُكَ وَلَآ
اِلٰهَ غَيْرُكَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ
عَنِيْدٍ وَّشَيْطٰنٍ مَّرِيْدٍ وَّمِنْ شَرِّ قَضَآءِ
السُّوْٓءِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ اٰخِذٌ
بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

# دعاء امام ابو حنیفہؒ برائے قرب الی اللہ

امام ابو حنیفہؒ نے اللہ تعالیٰ کو سو بار خواب میں دیکھا جب سویں مرتبہ خواب میں دیکھا تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے پوچھا کہ یا اللہ تیرے بندے تیرا قرب حاصل کرنے کیلئے کیا پڑھیں تو یہ دعا اللہ رب العزت نے خواب میں بتلائی:

سُبْحَانَ الْاَبَدِیِّ الْاَبَدْ سُبْحَانَ الْوَاحِدُ الْاَحَدْ سُبْحَانَ الْفَرْدُ الصَّمَدْ سُبْحَانَ رَافِعِ السَّمَآءِ بِغَیْرِ عَمَدٍ سُبْحَانَ مَنْ بَسَطَ الْاَرْضَ عَلٰی مَآءٍ جَمَدْ سُبْحَانَ مَنْ خَلَقَ الْخَلْقَ فَاَحْصَاهُمْ عَدَدًا

# اگر کوئی برے افعال کا شکار ہو جائے

جو دین سے غافل ہو سیدھے راستے سے بھٹک جائے یا برے افعال میں مبتلا ہو جائے تو اس کو پانی پر ۱۰۱ بار پڑھ کر دم کر کے ۴۱ دن تک پلائیں۔

اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○ (سُورۃ البقرۃ، آیت ۵)

# عزت و عظمت میں اضافہ کیلئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی مقبولیت عزت و عظمت اور شان و بزرگی کی لوگ قدر کریں اور اسے عزت دیں تو اسے چاہیے کہ بعد نماز عشاء روزانہ پابندی کے ساتھ اول تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ۹۴ بار یا عزیز پڑھے اس کے بعد ۳ بار یہ پڑھے:

یَاعَزِیْزُ اَعِزَّنِیْ بِعِزَّتِکَ یَا عَزِیْزُ

آخر میں ۳ بار درود شریف پڑھ کر اپنی عزت و عظمت میں اضافے کی دعا کرے۔ چند ہفتے کرنے کے بعد انشاء اللہ اس کی عزت و عظمت میں اضافہ ہو جائے گا۔

# عزت پانے کیلئے

اگر کوئی شخص لوگوں کی نظروں سے گر گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی عزت قائم ہو جائے تو وہ اس آیت کو ۱۱ بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لے۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ○

(سورہ یٰسین آیت ۸۳)

# تمام پریشانیوں کیلئے اکسیر

روزانہ وقت مقررہ پر ۲۱ بار پڑھیں

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّیْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ

# نماز مغرب کے بعد یہ پڑھے

حضرت مسلم تمیمیؓ نے رسول اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی نقل فرمایا ہے کہ نماز مغرب سے فارغ ہو کر کسی سے بات کرنے سے پہلے سات مرتبہ یہ کہہ لو

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

اور پھر اگر اسی رات کو تمہاری موت آگئی تو دوزخ سے محفوظ ہو جاؤ گے اور اگر اس دعا کو سات بار نماز فجر کے بعد کسی سے بات کئے بغیر کہہ لو گے اور اسی دن مرجاؤ گے تو دوزخ سے

محفوظ رہو گے۔ (ابوداؤد، نسائی، ابن حبان)

# نمازِ عشاء کے بعد یہ پڑھے

عشاء کی نماز کے بعد سورہ الملک پڑھنا چاہیے

# جو مانگے وہ عطاء ہو

حضرت حسنؒ فرماتے ہیں کہ حضرت سمرہ بن جندبؓ نے فرمایا کہ میں تمہیں ایک ایسی حدیث نہ سناؤں جو میں نے رسول اللہ ﷺ سے کئی بار سنی اور حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ سے بھی کئی بار سنی ہے میں نے عرض کیا ضرور سنائیں۔ حضرت سمرہؓ نے فرمایا جو شخص صبح اور شام یہ پڑھے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَاَنْتَ تَهْدِيْنِيْ وَاَنْتَ تُطْعِمُنِيْ وَاَنْتَ تَسْقِيْنِيْ وَاَنْتَ تُمِيْتُنِيْ وَاَنْتَ تُحْيِيْنِيْ ۞

اور اس کے پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے جو مانگے گا اللہ تعالیٰ ضرور اس کو عطا فرمائیں گے۔ (الطبرانی فی الاوسط باسناد حسن مجمع الزوائد)

# بڑا نور حاصل کرنے کیلئے

حافظ ابوبکر بزارؒ اپنی کتاب میں لائے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس آیت کو رات کے وقت پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے اتنا بڑا نور عطا فرمائے گا جو عدن سے مکہ شریف تک پہنچے:

فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا

# موت کے سوا ہر چیز سے امن

مسند بزار میں حدیث ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا جب تم بستر پر لیٹو اور سورہ فاتحہ و اخلاص پڑھ لو تو موت کے سوا ہر چیز سے امن میں رہو گے۔ (تفسیر ابن کثیر ج ۱ ص ۳۲)

# جمعہ کی نماز کے بعد گناہ معاف کروانے کا ایک نبوی نسخہ

جو آدمی جمعہ کی نماز کے بعد سو مرتبہ پڑھے گا

سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

تو حضرت محمد ﷺ نے فرمایا کہ اس کے پڑھنے والے کے ایک لاکھ گناہ معاف ہوں گے اور اس کے والدین کے چوبیس ہزار گناہ معاف ہوں گے۔ (رواہ ابن السنی فی عمل الیوم واللیلۃ ص ۳۳۴)

# حصول ملازمت کیلئے سورہ والضحیٰ کا خاص عمل

سورہ والضحیٰ کو عاملین نے پر تاثیر مانا ہے اس میں نو مقام پر کاف (ک) آیا ہے آپ نماز فجر کے بعد وہیں بیٹھیں اور یہ سورہ اس طرح پڑھیں کہ جب کاف آئے تو یا کریم نو بار پڑھیں یہ عمل صرف نو ایام کریں ملازمت ملے گی۔ اگر خدانخواستہ ملازمت نہ ملی تو یہ عمل اٹھارہ بار پڑھیں اگر پھر بھی حاجت پوری نہ ہو تو ستائیس بار پڑھیں اور ہر کاف پر ستائیس بار یا کریم پڑھیں بفضل خدا انشاءاللہ ملازمت مل جائے گی۔ (شرعی علاج بحوالہ خزانہ اعمال ص ۱۱)

# لڑکی کا رشتہ نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ

(سورہ القصص ۲۴)

فائدہ: اگر آپ کی لڑکی کیلئے رشتہ نہ آتا ہو یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو تو آپ ۱۱۴ بار اس

آیت کو پڑھیں اور تین بار سورہ والضحیٰ پڑھیں اور یہ عمل ہر مہینہ کے شروع میں ۱۱ دن تک کریں اور تین مہینہ تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ اچھا رشتہ نصیب ہوگا۔

# سانپ بچھو کے کاٹے کا علاج

جس کو سانپ بچھو وغیرہ زہریلے جانور نے کاٹ لیا ہو اس پر سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے یا پانی اور نمک ملا کر جس جگہ کاٹا ہے ملتا جائے اور سورہ کافرون، سورہ فلق، سورہ الناس پڑھ کر دم کرتا جائے۔

فائدہ: حدیث شریف میں آیا ہے کہ:

ایک مرتبہ نماز میں بچھو نے آپ کو کاٹ لیا نماز سے فارغ ہونے کے بعد آپ نے فرمایا خدا لعنت کرے بچھو پر نہ نمازی کو چھوڑتا ہے نہ بے نماز کو پھر آپ ﷺ نے نمک اور پانی منگوایا آپ کاٹنے کی جگہ پر ملتے جاتے اور مذکورہ بالا تینوں سورتوں کو پڑھتے جاتے تھے۔ (طبرانی فی الصغیر بحوالہ حصن حصین)

# شب قدر کی پہچان کا طریقہ

شیخ محی الدین ابن عربی لیلۃ القدر کی پہچان میں فرماتے ہیں کہ اگر پہلا روزہ جمعہ کے دن کا ہو تو لیلۃ القدر ۲۹ ویں شب ہوگی، اگر ہفتہ کا ہو تو ۲۱ ویں، اگر اتوار کا ہو تو ۲۷ ویں، اگر پیر کا ہو تو ۱۹ ویں، اگر منگل کا ہو تو ۲۵ ویں، اگر بدھ کا ہو تو ۱۷ ویں اور اگر جمعرات کا ہو تو ۱۰ ویں کے بعد کی طاق راتوں میں سے کسی رات میں ہوگی۔ (الکنز المدفون ص ۳)

حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی اپنے ایک رسالہ میں لکھتے ہیں کہ اگر یکم رمضان اتوار کو ہو تو شب قدر ۲۹ ویں شب ہوگی، اگر پیر کو ہو تو ۲۱ ویں، منگل کو ہو تو ۲۷ ویں، بدھ کو ہو تو ۱۹ ویں، جمعرات کو ہو تو ۲۵ ویں، جمعہ کو ہو تو ۱۷ ویں اور اگر ہفتہ کو ہو تو ۲۳ ویں شب ہوگی۔

# ہر سال حج یا عمرہ کی سعادت حاصل کرنے کیلئے خاص عمل

طواف وداع کے بعد میزاب رحمت کے نیچے دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھ کر سامنے کعبہ کی

دیوار پر انگلی سے یہ آیت لکھیں

اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّکَ اِلٰی مَعَادٍ

اس کے بعد دعا کریں کہ حق تعالیٰ ہر سال حاضری اور حج وعمرہ کی سعادت عطا فرمائیں۔ اس کے بعد گھر پہنچ کر صلوٰۃ الحاجت دو رکعت پڑھیں اس کے بعد سورہ یٰسین کی تلاوت کریں اور ہر مبین پر سات بار سورہ فاتحہ پڑھیں، سورہ پوری ہونے پر اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ ہر سال حج کی سعادت عطاء فرمائیں۔ انشاء اللہ ہر سال حاضری نصیب ہوگی۔ (اکابر علماء دیوبند کا مجرب عمل ہے۔ جو حضرات قارئین یہ عمل کریں لکھنے والے کو بھی اس دعا میں شامل فرمائیں۔)

# برائے زیارت نبی کریم ﷺ

جو شخص خواب میں حضرت نبی کریم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے تو اس کو چاہیے کہ دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سو بار سورہ اخلاص پڑھے جب نماز سے فارغ ہو جائے تو اس دعا کو ۷ بار پڑھے:

انشاء اللہ تعالیٰ وہ زیارت سے مشرف ہوگا۔ اس عمل کو پڑھنے کے وقت ان باتوں کا لحاظ رکھنا نہایت ضروری ہے جسم پاک ہو کپڑے پاک ہوں بستر پاک ہو اور عطریات سے ہر چیز کو بسائے اور اس کو منگل کا دن ختم ہو کر بدھ کی شب سے شروع کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی شب میں ورنہ تین راتوں میں ضرور زیارت سرور کونین ﷺ سے مشرف ہوگا۔ مجرب ہے۔

# آیت قطب کے عجیب وغریب اوصاف

۱۔ جو شخص بعد نماز فجر روزانہ چالیس بار پڑھے جو کچھ چاہے حق سبحانہ وتعالیٰ اس کو عطا فرمائیں گے۔

۲۔ جس کسی کو بادشاہ یا امیر سے کوئی کام درپیش ہو اور مشکل نظر آوے دو رکعت نماز نفل ادا کر کے مصلے پر تین بار یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے منہ پر پھیرے مراد بر آوے۔

۳۔ جس کسی پر دیو، جن، پری، آسیب کا اثر ہو بائیں کان میں یہ آیت پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ اثر جاتا رہے گا۔

۴۔ بچھو کے کاٹے ہوئے پر اس کے سیدھے کان میں پڑھ کر پھونک مارے انشاء اللہ صحت پائے گا۔

۵۔ جو شخص کسی مہم یا جنگ کیلئے پندرہ تیرہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ فتح پائے گا۔

۶۔ جو شخص چار بار پڑھ کر دشمن کے گھر پر پھونک مارے دشمن کا گھر خراب ہو جائے گا۔

۷۔ جو شخص دشمن پر غالب آنا چاہے ۱۲ بار پڑھے انشاء اللہ دشمن مطیع ہو جائے گا۔

۸۔ جو کوئی سات بار پڑھ کر کسی مجلس میں آوے مجلس والے تعظیم سے پیش آئیں۔

۹۔ جو کوئی نو درم شہد اور دو درم دکھنی مرچوں پر دم کر کے کھائے قوت باہ زیادہ ہووے۔

۱۰۔ جو کوئی روزانہ ہزار بار پڑھے گا روزی زیادہ ہوگی۔ غیب سے رزق پہنچے گا۔

۱۱۔ اگر گھوڑا شرارت کرے تو تین بار پڑھ کر دم کرے۔

آیت یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

# دعا کی قبولیت کیلئے مجرب عمل

مشائخ وعلماء نے حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھنے کے فوائد میں لکھا ہے کہ اس آیت کو ایک ہزار مرتبہ جذبہ ایمان اور انقیاد کے ساتھ پڑھا جائے اور دعا مانگی جائے تو اللہ تعالیٰ رد نہیں فرماتا۔ ہجوم افکار اور مصائب کے وقت اس کا پڑھنا مجرب ہے۔

# وظیفہ خاص حضرت شاہ ابرار الحق

اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد آیت

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ درج ذیل مقاصد میں سے جس کیلئے پڑھیں کامیابی ہوگی۔

۱۔ حفاظت از شر و فتن کیلئے ۳۴۱ بار پڑھیں۔

۲۔ برائے وسعت رزق وادائے قرض ۳۰۸ بار پڑھیں

۳۔ برائے تکمیل خاص کام ۱۱۱ بار پڑھیں

۴۔ برائے کفالت از مصائب و پریشانی ۱۴۰ بار پڑھیں

(بیان فرمودہ حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب)

# نظر بد دور کرنے کا مسنون وظیفہ

ابن عساکر میں ہے کہ جبرائیل علیہ السلام حضور ﷺ کے پاس تشریف لائے آپ اس وقت غمزدہ تھے سبب پوچھا تو آپ ﷺ نے فرمایا حسنؓ وحسینؓ کو نظر لگ گئی ہے۔ فرمایا یہ سچائی کے قابل چیز نظر واقعی لگتی ہے۔ آپ نے یہ کلمات پڑھ کر انہیں پناہ میں کیوں نہ دیا؟ حضور ﷺ نے پوچھا وہ کلمات کیا ہیں؟ فرمایا:

اَللّٰهُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِيْمِ وَالْمَنِّ
الْقَدِيْمِ ذَا الْوَجْهِ الْكَرِيْمِ وَلِيَّ
الْكَلِمَاتِ التَّآمَّاتِ وَ الدَّعْوَاتِ
الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ
مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْيُنِ الْاِنْسِ ۞

حضور ﷺ نے یہ دعا پڑھی تو اسی وقت دونوں بچے اٹھ کھڑے ہوئے اور آپ کے سامنے کھیلنے کودنے لگے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا لوگو! اپنی جانوں کو اپنی بیویوں کو اور اپنی اولاد کو اسی پناہ (دعائے جبرائیل) کے ساتھ پناہ دیا کرو اس جیسی اور کوئی پناہ کی دعا نہیں۔ (تفسیر ابن کثیر ج ۵ ص ۴۱۹)

فائدہ: اول آخر درود شریف پڑھ کر مذکورہ بالا دعا تین مرتبہ پڑھیں اور مریض پر دم کریں عمل ایک مجلس میں تین بار کریں۔ دعا کے اندر جہاں حضرت حسن وحسینؓ کا نام ہے ان کی جگہ پر موجودہ مریض کا نام لیں۔ مثلاً عافِ الطاف من انفس الجن و اعین الانس

# خیر و برکت کیلئے

جمعرات کے دن باوضو اس آیت کو لکھ کر مکان یا دکان کے دروازے پر لٹکانے سے خیر و برکت ہو۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِاللّٰهِ. يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ. وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ
يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ. وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

جو شخص جمعہ کے دن بعد عصر آیت الکرسی ۳۱۳ بار پڑھے تو ایسی خیر و برکت ہو کہ جس کا وہم و گمان بھی نہ ہو۔

بعد فراغت نماز جمعہ اس آیت کو لکھ کر مکان یا دکان میں رکھنے سے خیر و برکت اور رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ. قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ

یہ آیت سیب کے ٹکڑے پر لکھ کر خزانہ میں رکھ دے انشاء اللہ بہت برکت ہوگی۔

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

# کشائش رزق کیلئے

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَحْمَدُ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

جو شخص بعد نماز جمعہ پاک و صاف ہو کر پینتیس مرتبہ یہ لکھ کر اپنے پاس رکھے خدا تعالیٰ اسے غیب سے رزق عطا فرمائے گا اور وہ شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا۔

# جنتی تعویذ

حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے یہ تعویذ بطور حضور ﷺ کے معجزہ کے نقل کیا ہے فرماتے ہیں جب حضرت آمنہؓ کے بطن مبارک میں آنحضرت ﷺ منتقل ہوئے تو حضرت آمنہ کو خواب میں کچھ فرشتے نظر آئے انہوں نے حضرت آمنہؓ کو عرض کیا آپ کو ساری کائنات میں سے افضل ترین ذات گرامی کا حمل ہے جب آپ ان کو جنیں تو ان کا نام محمد رکھنا اور سونے کے طباق میں ایک تعویذ رکھا ہوا پیش کیا کہ یہ ان کو ولادت کے بعد پہنا دیں۔ اس تعویذ کو امام نسائی نے اور امام ابونعیم اصبہانی نے اپنی اپنی دلائل النبوۃ میں اور ابن عساکر نے تاریخ دمشق میں اور علامہ سیوطی نے الخصائص الکبریٰ میں ذکر کیا ہے۔ ہم اس تحفہ خاص کو اپنے قارئین کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں ہم نے خود بھی اس کو بہت سے مقاصد میں استعمال کیا اور کرایا ہے تیر بہدف پایا ہے۔
ایک شخص کو اولاد نرینہ کیلئے دیا تھا اور ہدایت کی تھی کہ عورت کو امید ہونے کے بعد بچہ کے اعضاء

جسمانی بننے سے پہلے پہلے اس کو کمر میں اس طرح پہنائیں کہ تعویذ ناف پر رہے انشاء اللہ بیٹا پیدا ہوگا۔ چنانچہ اس نے ایک دن آ کر بیٹے کی ولادت کی خبر سنائی۔ یہ تعویذ میرے حضرت مفتی جمیل احمد صاحب تھانویؒ کے معمولات میں سے تھا آپ اس کو ہر مقصد میں استعمال کراتے تھے اور اس مقصد کے مطابق طریقہ استعمال تجویز کرتے تھے۔ تعویذ یہ ہے۔

اعیذہ بالواحد من شر کل حاسد و کل خلق رائد من قائم و قاعد عن السبیل عائد علی الفساد جاهد من نافث او عاقد و کل خلق مارد یاخذ بالمراصد فی طرق الموارد انها هم عنه بالله الاعلیٰ و احوطه منهم بالید العلیا و الکف الذی لا یری یدالله فوق ایدیهم و حجاب الله دون عادیهم لا یطردوه ولا یضروه فی مقعد ولا منام ولا مسیر ولا مقام اول اللیالی و آخر الایام

فائدہ: یہ تعویذ جنات، جادو اور شر دشمناں کو دور کرنے کیلئے بھی خاص چیز ہے۔

# شب قدر کے برابر ثواب

قرآن کریم کی رو سے شب قدر میں عبادت کرنے کا ثواب ایک ہزار مہینوں کی عبادت سے بہتر ہے اور ایک ہزار مہینوں میں تیس ہزار راتیں ہوتی ہیں اور سالوں کی تعداد تراسی سال چار ماہ بنتی ہے جو محض حق تعالیٰ کا انعام ہی انعام ہے اور چونکہ ان کی رحمت کی کوئی انتہا نہیں ہے اسلئے اگر وہ کسی اور عمل پر بھی شب قدر کا ثواب دے دیں تو ان کے خزانہ رحمت میں کچھ کمی نہیں آتی۔ چنانچہ درج کلمات تین مرتبہ کہنے سے شب قدر کے برابر ثواب ملتا ہے۔ آپ بھی یاد کرلیں اور یہ ثواب حاصل کریں۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (کنز العمال، ص۲۲۶، جلد۲)

# چار کلمے بہت بڑھے ہوئے ہیں

حضور اکرم ﷺ ایک دن نماز فجر کیلئے تشریف لے گئے تو ام المومنین حضرت جویریہؓ مصلے پر بیٹھی تھیں آپ نماز فجر کے بعد چاشت کے وقت تشریف لائے تو آپ وہیں بیٹھی تھیں پوچھنے پر بتایا کہ ہاں صبح سے یہیں بیٹھی ہوں آپ ﷺ نے خوش ہوکر ایک وظیفہ بتایا کہ میں نے پاس سے جانے کے بعد یہ چار کلمات کہے ہیں اگر تیرے سارے وقت کے وظیفے سے تولے جائیں تو یہ بڑھ جائیں وہ یہ ہیں:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضَا نَفْسِہٖ وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ (مسلم)

## ذاتی مکان اور وسعت رزق کیلئے

اگر آپ کے پاس رہنے کی جگہ یا مکان نہ ہو یا روزی کا ذریعہ نہ ہو یا رزق سے تنگی ہو یا مسافرت ہو اور سامان آپ کے پاس کوئی نہ ہو تو مذکورہ آیت کو ۱۵۱ بار روزانہ پڑھ لو جب تک کامیابی نہ ہو انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

وَلَقَدْ مَکَّنّٰکُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَکُمْ فِیْھَا مَعَایِشَ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ ۞

## اولاد نرینہ اور حفاظت حمل کیلئے

وَّیُمْدِدْکُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِیْنَ وَیَجْعَلْ لَّکُمْ جَنّٰتٍ وَّیَجْعَلْ لَّکُمْ اَنْھٰرًا ۞

اگر آپ کے یہاں اولاد نرینہ نہیں ہے تو حمل ٹھہرتے ہی نو مہینے تک ۱۱ بار روزانہ پڑھئے۔ رزق کی تنگی کو دور کرنے کیلئے بھی اس دعا کو روزانہ سات مرتبہ پڑھئے۔

شیخ الاسلام امام ابن القیمؒ اپنی کتاب

''زاد المعاد فی هدی خیر العباد''

میں ایک حدیث بیان فرماتے ہیں کہ

حضرت ابوخزامہؓ سے

مروی ہے کہ میں نے حضور ﷺ سے دریافت کیا

کہ'' آپ کی رائے جھاڑ پھونک، دوا اور

بیماری سے بچنے کی دوسری تدبیروں کے

بارے میں کیا ہے؟ کیا ان سے

خدا کی تقدیر ٹل سکتی ہے؟''

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا

کہ '' یہ بھی تو خدا کی تقدیر ہے۔''

# عمل سورہ مزمل شریف

پہلا طریقہ۔ فجر کی نماز کے بعد سورہ مزمل ایک دفعہ پڑھنے کا ورد رکھے اور ان چار آیتوں کو تین تین دفعہ پڑھا کرے۔

اول۔ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا

دوئم: وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ

سوم: يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ

چہارم: وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ. اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ

جب تمام ہو جو حاجت چاہے بر آوے

دوسرا طریقہ: جس وقت اس سورہ مبارکہ کو کسی مہم اور کسی حاجت کیلئے پڑھے تو اس ترکیب سے پڑھے کہ پڑھتے پڑھتے رَبُّ الْمَشْرِقِ سے وَكِيْلًا تک پڑھ کر حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ سو مرتبہ پڑھے اور جب وَاسْتَغْفِرُو اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ پر پہنچے تو اس پورے جملہ کی سو بار تکرار کرے اس ترکیب سے ۳ بار اس سورہ مبارکہ کو پڑھے اس کے بعد یامغنی یا معطی کو گیارہ سو بار پڑھے اول و آخر یہ درود شریف پڑھے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

گیارہ گیارہ بار اس درود شریف کو پڑھنا چاہیے۔ جب پڑھ کر فارغ ہو جائے تو سجدہ میں جا کر اپنا مقصد اللہ تعالیٰ سے طلب کرے اور اگر کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا ہو تو سجدہ میں دعا کرتے وقت اس طرح دعا مانگے:

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهٗ اِلَيَّ (یعنی فلاں بن فلاں) مِنْ رَّحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ

تیسرا طریقہ: فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان میں ایک مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھے اور جب فرض ادا کر چکے تو دو بار اور پڑھے اسی طرح ہر نماز کے بعد دو مرتبہ پڑھا کرے۔ اس طرح اس کی تعداد کل گیارہ بار ہوگی۔ اول آخر درود شریف تین تین بار یا پانچ پانچ بار یا گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ اس کا ورد ہمیشہ رکھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی پریشانی دور ہوگی اور رزق میں ترقی ہوگی۔

حب کیلئے اسی سورہ مبارکہ کو ۴۱ بار پڑھ کر کسی شیرینی پر دم کرکے کھلائے یا کسی اور چیز پر پڑھ کر دم کرکے پلائے انشاء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

# برائے ادائیگی قرض

۱۔ عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر جب سونے کا ارادہ کرے تب باوضو چت لیٹ کر اپنے بستر پر آیت الکرسی ۱۷۰ بار اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔

۴۰ روز اس کو پڑھے

۲۔ عشاء کی نماز پڑھ کر اسی جگہ پر سورہ نصر (اذا جآء نصر اللہ) کو ۴۱ بار ۴۱ روز تک برابر پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے سبکدوش ہو جائیں گے۔ مجرب و اکسیر ہے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔

# روزی میں برکت کیلئے نبوی نسخہ

جو آدمی گھر میں داخل ہو کر سلام کرے چاہے گھر میں کوئی ہو یا نہ ہو پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے اور ایک مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے تو روزی میں برکت پائے۔ (حصن حصین)

# اَلْمُعْطِیْ هُوَاللہ کا سریع الاثر عمل

جو شخص چاہے کہ روزی کی تنگی دور ہو اور رزق خوب فراخی سے نصیب ہو اسے چاہیے کہ پابندی کے ساتھ جمعہ کی نماز فرض کے بعد بحالت تشہد قبلہ رخ بیٹھے بیٹھے ستر بار توجہ کے ساتھ پڑھے

اَلْمُعْطِیْ هُوَاللہ اول و آخر سات بار درود شریف

# اَللّٰهُمَّ اكْفِنِی والا مسنون و مجرب عمل

جو شخص جمعہ کے دن ستر بار یہ دعا پڑھے عجیب تاثیر دیکھے دو جمعے نہ گزرنے پائیں گے کہ قرضے کی ادائیگی اور روزی میں برکت کے اثرات ظاہر ہوں۔ اول و آخر سات سات بار درود شریف

# ایک اکسیر عمل

روزانہ پانچ سو بار سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ پڑھیں روزی کے دروازے کھل جائیں گے۔ روایات سے ثابت ہے کہ اس کلمہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ ساری مخلوق کو روزی عطا فرماتے ہیں۔

# سورہ فلق کا لاجواب عمل

جو شخص کثرت سے سورہ فلق پڑھے گا اس پر روزی انشاء اللہ بارش کے قطروں کی طرح برسے گی۔ یقین اور توجہ شرط ہے۔

# یاغنی یامغنی کا مجرب عمل

فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان گیارہ سو مرتبہ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ پڑھیں روزی کا مسئلہ انشاء اللہ حل ہو جائے گا۔ اول آخر طاق عدد میں درود شریف

# روزی کا اصل الأصل عمل

مغرب کی نماز کے بعد سورہ واقعہ کا معمول بنائیں اور روزی کے معاملے میں قدرت الٰہی کا مشاہدہ دیکھیں۔

# روزی میں فراخی کیلئے مجرب ترین ترپھلا

تین کام کر لیں اور روزی کے متعلق بے فکر ہو جائیں اور حاسدوں کے شر سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگیں۔

الف رازق صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کو مانیں اور دل میں کسی اور کے بارے میں یہ خیال تک نہ آنے دیں کہ میری روزی اس کے ہاتھ میں ہے۔

ب دو رکعت پڑھ کر مسجد میں بیٹھ کر اللہ تعالیٰ سے پکا عہد کریں کہ کبھی حرام روزی کو اختیار نہیں کریں گے۔

ج تھوڑا یا زیادہ جتنا مال اور رزق ملے اس میں سے سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کا حصہ نکالیں اور اسے نہایت خوشدلی سے فی سبیل اللہ کاموں میں خرچ کریں۔

# روزی میں برکت کا ایک فطری عمل

کھانے پینے کی اشیاء اور روزی کی دیگر چیزوں کو ضائع نہ کریں۔ دستر خوان پر بچے ہوئے ٹکڑے کھالیں اور پلیٹ کو اچھی طرح صاف کریں اور جو رزق ملے اس پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں۔ اس عمل کی برکت سے روزی کے دروازے بحمد للہ کھل جاتے ہیں اور تنگی دور ہو جاتی ہے۔

# برائے ترقی رزق

۱۔ جو شخص فجر یا عشاء کی نماز کے بعد یا لطیف کو ۱۱۹ بار پڑھے پھر ۱۱۹ بار یہ آیت کریمہ "ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف انشاء اللہ غیب سے رزق کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

۲۔ جو شخص چاہے میری عمر زیادہ ہو جائے اور دشمنوں پر فتح پائے اور رزق میں ترقی ہو اور مردہ سے عذاب دور ہو جائے پس صبح و شام یہ دعا تین بار پڑھے:

۳۔ یہ عمل ترقی رزق کیلئے مجرب ہے۔ فجر کی نماز کے بعد ۴۵ بار روزانہ پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے

۴۔ بعد نماز فجر ۱۰۰ بار اللہ الصمد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ رزق زیادہ ہوگا اور قرض بھی ادا ہو جائے گا۔

۵۔ سورہ مزمل چالیس روز تک اس ترکیب کے ساتھ مقررہ وقت پر پڑھنا کشائش رزق کیلئے نہایت مفید ہے۔ جگہ بھی متعین ہو تو بہتر ہے۔ پہلے گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ بار یا مغنی اس کے بعد گیارہ بار سورہ مزمل پڑھ کر کشائش رزق کیلئے دعا کرے پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ختم کر دے۔ اگر اس عمل کو اپنا معمول بنالیا جائے تو غیب سے طرح طرح کی امداد ہو۔

۶۔ چاندی کی انگوٹھی پر یہ آیت کندہ کرا کے پہننا بہت مفید ہے۔ ایسی جگہ سے رزق ملے کہ وہم و گمان بھی نہ ہو:

۷۔ جب گھر میں داخل ہو تو سورہ اخلاص پوری پڑھ لیا کرے انشاء اللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی۔

۸۔ سورہ انشراح اور سورہ کافرون کی کثرت خیر و برکت اور کثرت رزق کیلئے نہایت مفید ہے۔

۹۔ رمضان شریف کا چاند دیکھنے کے بعد تین مرتبہ سورہ فتح پڑھ لینے سے پورا سال رزق ملتا رہے گا۔

۱۰۔ ہر روز گیارہ سو گیارہ بار یا مغنی اور چالیس بار سورہ مزمل اگر چالیس بار نہ پڑھ سکے تو کم از کم گیارہ بار پڑھنے سے رزق کثیر ملے۔ مجرب ہے۔

۱۱۔ نماز چاشت کے بعد روزانہ ۱۰۰ بار یا باسط پڑھنے سے رزق میں فراخی ہوگی۔

۱۲۔ نصف رات کے بعد باوضو دو رکعت نماز کشائش رزق کی نیت سے پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ۱۵ بار سورہ اخلاص اور دوسری رکعت میں بھی سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص ۱۵ بار پڑھے پھر قبلہ کی طرف رخ کر کے ایک ہزار بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور ایک ہزار بار ''یالطیفُ الالطاف ادرکنی بلطفک الخفیّ یاودودُ'' پڑھ کر دو رکعت نماز پڑھے اور اس کا ثواب سید علی الہمدانی قدس سرہ کی روح کو پہنچائے۔

۱۳۔ روزانہ ایک ہزار بار یا حی یا قیوم اور ایک ہزار بار یا وہاب کا پڑھنا کشائش رزق کیلئے نہایت مفید ہے۔

۱۴۔ جو شخص یکشنبہ کی پہلی ساعت میں چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ پر اس نقش کو کندہ کرا کر پہنے اسے بے پناہ رزق ملے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳ | ۴۶ | ۵۱ |
| ۴۸ | ۵۰ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۴ | ۴۷ |

# مالی ترقی کیلئے دعا

۱۔ جو شخص نماز فجر سے پہلے ۱۰۰ بار یہ پڑھے انشاء اللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ

۲۔ جب نیا پھل دیکھے تو یہ دعا پڑھے اس کے بعد اس پھل کو اپنے سب سے چھوٹے بچے کو دیا کردے۔

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْ ثَمَرِنَا وَبَارِکْ لَنَا فِیْ مَدِیْنَتِنَا وَبَارِکْ لَنَا فِیْ صَاعِنَا وَبَارِکْ لَنَا فِیْ مُدِّنَا۔

(مسلم، ترمذی، نسائی عن ابی ہریرہ)

# جناب حافظ اقبال قریشی کا انٹرویو

## جو 'وقت نیوز' کے صحافی علی شیر نے لیا

**تعارف:** حافظ و عالم مولانا محمد اقبال قریشی صاحب کو اللہ تعالیٰ نے بہت کم عمری میں بہت سی نادر صلاحیتوں سے نوازا ہے۔ تمیں سال کے قلیل عرصہ میں اللہ تعالیٰ نے ان کو بیک وقت کئی عہدوں پر فائز فرما دیا ہے۔ مولانا محمد اقبال قریشی کے سینے میں دین و دنیا کے علوم کا وسیع خزانہ نہ صرف محفوظ ہے بلکہ ان کے بیانات میں اس علم کے گراں قدر سمندر کی جھلک نظر آتی ہے۔ ان کے قوی حافظے کے باعث اسلام کی تاریخ، صحابہ کی سوانح حیات اور علماء کے حیرت انگیز واقعات سے ان کے شاگرد و مرید ہر وقت فیض یاب ہوتے رہتے ہیں۔ صبح سے رات تک وظائف اور اعمال کی مداومت میں باقی عاملین سے کوئی مقابلہ نہیں ان کے عمل کے فوری اثرات شاید ان کے اعمال پر مداومت اور نیک علماء و بزرگوں کی صحبت کی وجہ سے ہیں۔ ان کی صحبت میں رہ کر بہت سے بے قرار دل سکون پاتے ہیں۔ بہت سے پریشان حال زندگی سے مایوس لوگ اپنے رب سے تعلق جوڑ لیتے ہیں۔ اللہ سے دعا ہے کہ ان کو مزید علم و عمل میں کامیابی عطا فرمائیں۔ آمین

### حقیقی و کامل عامل کی پہچان

حافظ اقبال صاحب فرماتے ہیں کہ کہ جادو کرنے والا اور کرانے والا دونوں اسلام سے خارج ہو جاتے ہیں۔ اور اگر کسی پر جادو یا جنات کا اثر ہو جائے تو اسے صرف قرآنی آیات اور مسنون دعاؤں سے ہی دور کروانا چاہیے۔ غیر اسلامی اور غیر شرعی طریقہ اور غلط عقیدے والے عاملوں سے عمل کرانا نہایت خطرناک ہے۔

آج کل گلی کوچوں میں ہر جگہ عامل حضرات بیٹھے ہوئے ہیں جن میں سے اکثر تو قرآن و سنت سے دوری کی وجہ سے خدائی دعوے سے بھی گریز نہیں کرتے اور اپنی اور لوگوں کی گمراہی کا سبب بنتے ہیں۔ اگر عامل بڑے بڑے دعوے کرتے ہیں کہ مریض پر ۳۰۰ جنات کا حملہ ہوا ہے ان میں سے اکثر اس طرح ختم ہوں گے اور باقی اس طرح حالانکہ اصل اثر صرف ایک ہی جن کا ہوتا ہے اور وہ بھی اگر ان جعلی عاملوں کے سامنے آ جائے تو خود ان کے حواس اڑ جاتے ہیں۔

# سوال وجواب کی نشست

س: حافظ اقبال صاحب پہلے یہ بتائیں کہ آپ نے یہ علم کہاں سے سیکھا؟

ج: الحمد للہ میں نے حفظ قرآن اور عام کورس کے بعد درس وتدریس کا سلسلہ شروع کیا اور اس کے ساتھ ساتھ اپنا کاروبار بھی شروع کیا لیکن والد محترم کی خواہش تھی کہ عامل کا علم سیکھوں چنانچہ ان کے اصرار پر میں نے حضرت پیر مفتی عزیز الرحمن صاحب مدرسہ نصرت العلوم گوجرانوالہ جو کہ بعد میں جامعہ محمدیہ اسلام آباد میں حدیث کے استاد متعین ہوئے ان سے عمل سیکھنا شروع کیا انہوں نے مجھے ۵ چلے اور سورہ مزمل کا چلہ (باموکل) اور اجازت بھی عطا فرمائی۔

اس کے علاوہ چاٹگام کے پہاڑوں پر مصروف عبادت ۱۳۲ سالہ عامل اور عالم حضرت مولانا شاہ محمود صاحب المعروف صندل بابا سے اجازت کا شرف حاصل کیا انہوں نے مجھے حدیث کی سند بھی مرحمت فرمائی۔

س: آپ کے پاس کون کونسے عمل کی اجازت ہے؟

ج: مجھے ان اعمال کی اجازت حاصل ہے۔

ہر قسم کے جناتی اثرات، جادو، نظر بد، بندش، بخار، ہیپاٹائٹس، بے اولادی

س: جنات سے بچنے کا آسان طریقہ کیا ہے؟

ج: اگر آپ صبح وشام کی دعائیں روزانہ پڑھیں آیت الکرسی سورہ فاتحہ اور چاروں قل ۷ بار روزانہ دم کر کے پئیں تو جنات کے شر سے بچ جائیں گے۔ انشاء اللہ

س: کیا جادو کے ذریعے رشتوں کی بندش ہوسکتی ہے؟

ج: جی ہاں رشتوں کی بندش کے علاوہ کاروبار اور مرد کی بندش بھی کی جاسکتی ہے۔ اس بندش کے خاتمے کیلئے سورہ مریم روزانہ پڑھنا مجرب عمل ہے۔

س: اولاد دینا تو اللہ کے اختیار میں ہے کیا اولاد کی بھی بندش کی جاسکتی ہے؟

ج: آپ نے بالکل درست کہا کہ اولاد دینا اللہ کے اختیار میں ہے۔ لیکن جادو وغیرہ کے ذریعے اولاد کی بندش کی جاسکتی ہے۔ بعض اوقات میاں بیوی بغیر کسی طبی بیماری کے اولاد کی نعمت سے محروم ہوتے ہیں اصل میں ان پر جادوئی یا جناتی اثرات ہوتے ہیں جب ان اثرات کو ختم کر دیا جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ ان کو اولاد کی نعمت عطا کر دیتے ہیں۔ ہمارے شیخ نے

بے اولاد حضرات کیلئے اکتالیس تعویذات کا ایک مجرب ترین عمل منتخب کیا ہے جس کی برکت سے بندش وغیرہ ختم ہو جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت عطا فرما دیتے ہیں۔

س: لا علاج بیماریوں کا علاج آپ کس طرح کرتے ہیں؟

ج: میں لا علاج بیماریوں کا علاج بارش کے پانی سے کرتا ہوں اس پر ۷ مرتبہ سورہ فاتحہ..... آیت الکرسی..... چہار قل دم کر کے مریضوں کو ۱۱ دن تک پلایا اور نہلایا جاتا ہے اور مریض کے سرہانے سورہ انعام کی ۱۱ دن تک تلاوت کی جاتی ہے اس طرح کینسر ہیپاٹائٹس اور دوسری بیماریاں بھی دور ہو جاتی ہیں۔

س: ہر حال میں انسان کو اللہ سے مانگنا چاہیے کیا تعویذ وعملیات کروانے سے انسان کا عقیدہ خراب نہیں ہوتا۔

ج: واقعتاً آپ نے درست کہا کہ ہر حالت میں اللہ کو پکارنا چاہیے لیکن یہ خیال غلط ہے کہ تعویذ وعملیات کروانے سے لوگوں کا عقیدہ خراب ہوتا ہے دیکھیں میں ہر مریض کو پڑھنے کیلئے وظائف بھی بتاتا ہوں اور ساتھ ساتھ اس کو تاکید کرتا ہوں کہ اللہ کی ذات پر یقین رکھیں۔ نماز وغیرہ کی پابندی کریں۔ ہماری پریشانیوں کی اصل وجہ اللہ سے دوری ہے۔ نیز تعویذ وعملیات اگر آیات قرآنی اور مسنون دعاؤں سے ماخوذ ہوں تو ان کے برحق ہونے کی دلیل حدیث سے بھی ملتی ہے۔

س: کیا جناتی ودیگر اثرات ختم کرنے کیلئے مریض کا سامنے ہونا ضروری ہے؟

ج: جناتی ودیگر اثرات ختم کرنے کیلئے مریض کا سامنے ہونا زیادہ بہتر ہے لیکن ضروری نہیں ہے۔ میرے بہت سے مریض بیرون ممالک سے تعلق رکھتے ہیں۔ میں الحمدللہ مریض کے سامنے آئے بغیر انکے نام، انکی والدہ کا نام اور مکمل ایڈریس لے کر مرض کے بارے میں مکمل بتا دیتا ہوں اور پھر کوئی بھی اثر ہو اس کو یہیں سے ختم کر دیتا ہوں۔

س: کیا جناتی اثر سے جسمانی بیماریاں بھی لاحق ہو جاتی ہیں؟

ج: جی ہاں میرے پاس بہت سے مریض ایسے آتے ہیں جو دل میں درد، آدھے جسم کے سن ہو جانے، شدید سر درد، آنکھوں میں تکلیف وغیرہ کی شکایت کرتے ہیں۔ بڑے بڑے ڈاکٹروں کے پاس علاج کروانے کے باوجود تکلیف سے تڑپ رہے ہوتے ہیں لیکن جیسے ہی ان کے جناتی اثر کو ختم کیا جاتا ہے ان کی بیماری بالکل دور ہو جاتی ہے۔ اس وقت ان مریضوں کی خوشی بیان سے باہر ہوتی ہے۔

س: کیا آپ نے نفسیات کا علم بھی حاصل کیا ہے؟

ج: نہیں میں نے نفسیات کا علم باقاعدہ حاصل نہیں کیا لیکن الحمد للہ ڈپریشن، شدید ذہنی ٹینشن اور دیگر نفسیاتی مریض شفا پاجاتے ہیں۔ اللہ سے رابطہ قائم کر کے انسان کے بیقرار دل کو سکون مل جاتا ہے اور بہت سی ذہنی پریشانیاں از خود دور ہو جاتی ہیں۔

جو احباب اپنے روحانی شرعی مسائل (جادو، نظر بد، بندش اور جناتی اثرات وغیرہ) کیلئے حافظ اقبال صاحب سے ملاقات کرنا چاہتے ہوں وہ درج ذیل مقامات پر طے شدہ اوقات میں رابطہ کر سکتے ہیں:

| | |
|---|---|
| جامعہ ام حبیبہؓ زمان سٹریٹ نجھا مرہ مورگاہ | بروز جمعہ اتوار |
| دارالعلوم مدنیہ مغل برادری قبرستان نزد ہولی فیملی ہسپتال | بروز بدھ |
| ہر ماہ کی پہلی جمعرات | لاہور |
| ہر ماہ کی آخری جمعرات | کراچی |

برائے رابطہ: 0300-5802404
E-mail: saleheen@gmail.com

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# پرنسپل جامعہ ام حبیبہؓ کے قلم سے

اللہ تعالیٰ کی کتاب قرآن کریم اور نبی اکرم ﷺ کی احادیث مبارکہ میں جیسا کہ ہماری آخرت کی بھلائی ہے اسی طرح ہماری دنیا کی بھلائی اور دنیاوی حاجات، ضروریات کے پورے ہونے کی ضمانت بھی موجود ہے قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے خود قرآن کریم کو شفا قرار دیا ہے چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

حضور اکرم ﷺ کے ہم پر جو بے شمار احسانات ہیں ان میں سے ایک بڑا احسان آپ کی وہ پرنور دعائیں ہیں جن میں زندگی کے ہر گوشہ، ہر ضرورت اور ہر بھلائی کا احاطہ کیا گیا ہے۔ ہر عمل کیلئے دعا بتلائی گئی ہر مصیبت سے نجات کیلئے وظیفہ سکھایا گیا اور ہر مقام کی مناسبت سے ذکر کی تلقین کی گئی ہے۔ یہ دعائیں مستقل معجزات اور دلائل نبوت ہیں ان دعاؤں اور اوراد و وظائف

کی اہمیت کے پیش نظر حافظ اقبال قریشی صاحب نے انہیں مستقل کتاب کی صورت میں جمع اور مرتب فرمایا ہے۔

انسانی امراض کی دو اقسام ہیں:

(۱) جسمانی امراض (۲) روحانی یا قلبی امراض

جسمانی صحت کا دارومدار قلب یعنی دل کے صحیح ہونے پر ہوتا ہے اس لیے قلبی و روحانی صحت جسمانی صحت کیلئے نہایت ضروری و لابدی ہے۔ صحت و عافیت اور تمام امراض سے حفاظت ہر انسان کی طبعی خواہش ہوتی ہے۔ کیوں کہ اس کے بغیر انسان نہ اطاعت رب کی کامل قدرت رکھ سکتا ہے اور نہ اپنے ذاتی معاملات نبھا سکتا ہے۔ لہٰذا شرعی دعاؤں اور عبادات میں بھی یہی امر مطلوب ہوتا ہے اور عبادات کی ادائیگی اور شریعت کے منع کردہ امور سے اجتناب کے بعد ان امور سے صحت و عافیت کی تحقیق میں رہنا بہترین نیکی ہے۔

جامعہ ام حبیبہؓ ایک ایسی دینی، علمی و تربیتی درسگاہ ہے جس میں نہ صرف علوم نبویہ سے آراستہ کرنے کے ساتھ ساتھ اخلاق و عادات کی تربیت کی جاتی ہے بلکہ جسمانی و روحانی بیماریوں کا علاج قرآن وسنت کی روشنی میں کیا جاتا ہے۔ جناتی یا جادوئی اثرات مولانا اپنے عمل کے ذریعے زائل کرتے ہیں وظائف، تعویذات اور عمل کا یکجا اثر یہ ہوتا ہے کہ مریض بہت جلد صحت یاب ہو جاتا ہے۔

اس وقت علوم دینیہ کے مدارس کا وجود مسلمانوں کیلئے بہت بڑی نعمت ہے۔ دنیا میں اگر اسلام کی بقاء کی کوئی صورت ہے تو یہ مدارس ہیں۔ کیوں کہ اسلام نام ہے خاص عقائد و اعمال کا جس میں دیانت، معاملات و معاشرت اور اخلاق سب داخل ہیں اور ظاہر ہے عمل علم پر موقوف ہے۔ آپ بھی اپنی بچیوں کو دینی مدارس کی فضا میں بھیجیں تاکہ علوم دینیہ سے آراستہ ہو سکیں۔ جامعہ ام حبیبہؓ میں (جو اسی سلسلۃ الذہب کی ایک کڑی ہے) چار سالہ کورس حفظ، ناظرہ، تجوید اور تفسیر کورس کی تدریس کا اہتمام جید اساتذہ کی نگرانی میں کیا جاتا ہے۔ جامعہ کے انتظامی امور اور تعمیر مسجد و مدرسہ میں آپ کی معاونت آپ کیلئے بہترین صدقہ جاریہ اور توشۂ آخرت بن سکتی ہے۔

**حافظہ ام عبداللہ**

(عالمہ وفاق المدارس العربیہ)

M.Sc Psychology

Roll of Honour 3rd Position

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شجرۂ مبارکہ عالیہ قادریہ غفوریہ محمودیہ

اللّٰھم بجاہِ سیّدنا ومرشدنا حضرت الشیخ
السیّد محمود صاحب دامت برکاتھم (صندل بابا)
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت الشیخ
ولی احمد قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
الشاہ نجم الدین قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
اخوند شاہ عبدالغفور قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
الشاہ شعیب تورڈھیروی قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
حافظ محمد قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
الشاہ صدیق پشونری قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
الشیخ جنید پشاوری قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الشیخ احمد ملتانی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الشاہ عالم د ہلوی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الشاہ منور قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

شاہ دولہ قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الغوث الاعظم السید محی الدین عبد القادر

جیلانی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الشاہ ابوسعید مخزومی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

الشاہ ابوالحسن علی الهنکاری قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

خواجہ ابوالفرح الطرطوسی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

خواجہ عبدالواحد زید تمیمی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت

خواجہ ابوبکر شبلی قدس اللہ سرہ

وبجاہ شیخ المشائخ حضرت

الشیخ جنید بغدادی قدس اللہ سرہ

وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
الشیخ عبداللہ سری سقطی قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
معروف کرخی قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
داؤد الطائی قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
حبیب عجمی قدس اللہ سرہ
وبجاہِ شیخ المشائخ حضرت
حسن البصری قدس اللہ سرہ
وبجاہِ حضرت سیّد نا امیر المؤمنین
علی ابن ابی الطالب کرم اللہ وجھہ
وبجاہِ حضرت سیّد نا ومولانا سیّد المرسلین
خاتم النبیین احمد المجتبیٰ محمد المصطفیٰ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
طَھِّر قَلْبِیْ عَمَّنْ سِواکَ وَنَوِّرْہُ بِاَنْوارِ مَعْرِفَتِکَ
وَوَفِّقْنِیْ لِمَا تُحِبُّہٗ وَتَرْضَاہُ وَاجْعَلْنِیْ مِنْ عِبادِکَ
الصَّالِحِیْنَ. (آمین)

بسم الله الرحمن الرحيم

# شهادة إجازة الحديث

الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام على سيد الأنبياء والمرسلين وعلى آله وصحبه ومن تبعهم بإحسان إلى يوم الدين

وبعد فقد استجاز لي الأخ ______ بن ______ في الحديث فأجزته بالشروط التالية:

١. تهذيب النفس بالأخلاق الفاضلة من التقوى والتواضع والاجتناب عن الخصائل الرذيلة المهلكة

٢. التعظيم والتوقير لآلات العلم وأسبابه من الأساتذة والكتب ونحوها.

٣. المواظبة على الطهارة أثناء التعليم والتعلم.

٤. الاجتناب عن التدريس بدون المطالعة.

٥. الاجتناب عن تنقيص أحد من الأئمة الأعلام أثناء توضيح المسائل وترجيح الراجح.

أسأل الله أن يرزقنا وإياكم جميعا العلم النافع والعمل بما يحب ويرضى إنه سميع قريب.

التاريخ: ______ التوقيع: ______

## محترم ومکرم: السلام علیکم

کتاب وظائف الصالحین کا ہدیہ پیش خدمت ہے۔اس قیمتی کتاب میں اسماء الحسنٰی کے فضائل، منزل (آسیب وسحر سے حفاظت کے لئے قرآنی آیات)، درود شریف سے مشکلات کا حل، متفرق دعائیں، رحمتوں والے اعمال، رزق میں برکت کے اعمال، قرآنی دعائیں، دعاؤں سے بیماریوں کا علاج، سحر وجادو سے حفاظت، قرآنی سورتوں کے فضائل وغیرہ قلمبند کئے گئے ہیں۔

روزمرہ کی عام مشکلات اور روحانی بیماریوں کے حل کے لئے زیرنظر کتاب آج کل کے دور میں ایک اکسیر کا درجہ رکھتی ہے کیونکہ اس میں موجود مواد قرآن وسنت سے ماخوذ ہے اور اکابرین کی تعلیمات کو سامنے رکھتے ہوئے روزمرہ کے اورادو وظائف پر ایک بہترین مجموعہ ہے۔ اپنی مشکلات اور مسائل کے (عند اللہ پسندیدہ) حل کے لئے ہمیشہ قرآن وسنت سے رجوع فرمائیں۔اس مجموعہ سے جتنی دعائیں باسانی یاد ہوسکیں کوشش کریں اور فرصت کے لمحات مثلاً سفر میں انتظار کرتے ہوئے پڑھنے کی عادت بنائیں اور دوست احباب کو بھی ترغیب دیں۔اور اپنے لئے اور پوری امت کے لئے خصوصی دعا کا اہتمام فرمائیں۔

مکتبہ شہید اسلام

متصل مرکزی جامع مسجد (لال مسجد) اسلام آباد

0321-5180613

Email: saaleheen@gmail.com